اِنَّ ھٰذِہٖ تَذْکِرَۃٌ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰی رَبِّہٖ سَبِیْلًا

بمنہ واحسانہ ایں کتاب مستطاب مشتمل بر بیانِ امورِ خفیہ و کاشفِ اقوالِ دقیقہ

یعنی

# مصحف ناطق

## حصہ اوّل

المعروف بہ

## حسبنا کتابُ اللہ

از رشحات خامہ افادت شمامہ ناشر ناموس ہدایت و کاسر ناقوس غوایت
محقق غوامض شرعیہ و مدقق حکمات فلسفیہ عارف جلیہ عدیدہ و ماہر معالم خفیہ مدیدہ
من القدیمہ و الجدیدہ قاطع اعناق الملحدین و راغم آناف المبتدعین جناب
مولانا مولوی السید محمد سبطین صاحب سرسوی اعلی اللہ مقامہ

حسب فرمائش

سید محمد اصغر جعفری بی۔ اے۔ منیجر رسالہ البرہان لودھیانہ
جون سنہ ۱۹۴۰ء
ماڈرن الیکٹرک پریس جالندھر شہر میں باہتمام کشن چند ماڈرن منیجر چھپا۔ اور
سید محمد اصغر جعفری نے لدھیانہ سے شائع کیا

بار سوم　　تعداد ۱۰۰۰　　قیمت ...

هوالکافی

# مصحفِ ناطق

عرف

# حسبنا کتاب اللہ

---

## حصہ اوّل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ الواحد الاحد الفرد المنفرد الملک القدوس السلام المومن المہیمن العزیز الکبیر المتکبر الجبّار المنعم المفضل المتفضل الفضال۔ الّذی کان قبل القبل فی ازل الازال و یبقےٰ بعد البعد من غیر انتقال ولا زوال اختص بالازلیۃ والقدم وغم الخلائق بالنعم وشمل الکائنات باللطف والکرم۔ یمسک الطیر فی جو السماء وینشی السحاب الثقال۔ وھوالحی القیوم الذی لا تاخذہ سنۃ ولا نوم ولا یزول مُلکہ ولا یزال والصلوۃ النامیۃ الباقیۃ الدائمۃ علی تعین الاول والجوھر الاجل والفیض الاکمل الاشمل۔ اول الخلائق ادل الدلائل منذر الخلائق معلم الحقائق ومفسر الدقائق الذی ھو عین الحقیقۃ وحقیقۃ الکمال۔ جاء بالکتاب الذی لا یاتیہ الباطل من بین یدیہ ولا من خلفہ مصدقا لما قبلہ ومھیمنا علیہ لا تقوم بہ السموات والارض وما بینھما وما فوقھا وما تحتھا ولا تستقر

به رواسی الجبال ۔ وعلی آله وعترته وذریته النجباء النقباء الاصفیاء الشرفاء امناء الله فی خلقه وخلفائه فی ارضه الذین هم خیر البریة وخیر اهل وآل

# تعارف

وَلَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ ۔ ناظرین باتمکین کو معلوم رہے کہ ۱۹۲۶ء میں ارکان جعفریہ ایسوسی ایشن نے خواہش ظاہر کی کہ مقولہ مشہورہ "حَسْبُنَا کِتَابُ اللّٰهِ" پر ایک مضمون مختصر رسالہ کی صورت میں مرتب کر دیا جائے۔ چونکہ لاہور میں یہ ایسوسی ایشن ایک کارکن جماعت ہے اور اس کے کارنامے قابل صد آفرین ناممکن تھا کہ ان کی فرمائش رد کی جائے اور خواہش پوری نہ کیجائے اس فقدان فرصت کے دوران میں جو عرصہ سے ہماری زندگی کا جزو لاینفک رہی ہے اور ہے ۔ بلا تامل چند صفحات اس کی نذر کر دیئے۔

اول فضائل ومناقب قرآنی پر ایک کافی مبسوط مقالہ سپرد قلم ہوا جس میں بعض اہم فضائل قرآن ناطق لزوماً آ گئے ۔ اور ساتھ ہی علم الکتاب کی حقیقت اور قرآن فہمی کے اصول پر ایک سرسری نظر ڈالی گئی اور آخر میں اس مقولہ کی شان ظہور وبروز اور حدیث قرطاس کے استناد اور اس کے مباحث کو زیر بحث لایا گیا ۔ اور اس طرح ایک خاصہ مجموعہ معارف قرآن صامت وقرآن ناطق تیار ہو گیا ۔ چونکہ اس کی اشاعت انجمن مذکور کی طرف سے ماہ محرم الحرام میں معین وموقت تھی ۔ اس کے نتیجے میں کربلا اور شہید کربلا کا تذکرہ لازم ہوا ۔ کہ اس شہید ناطق کیلئے بحیثیت ظہور جملہ متشابہات قرآنی بدرجۂ اتم واکمل حاصل ہیں ۔ رسالہ شائع ہوا ۔ اور شائع ہو کر مقبول عام وخاص اور بات میں سے بات پیدا ہوتی گئی ۔ اس میں چونکہ قرآن فہمی کے اصول اور اسباب ذرائع وسائل ومواقع سب ہی کا اجمالی ذکر آ گیا تھا ۔ اور یہ عام قرآن فہمی کے مدعی افراد پر گراں تھا ۔ ہمارے بعض احباب نے اس کو محسوس کیا اور اس پر فرمائش کہ اس کی مزید تفصیل کیجائے کیونکہ "حَسْبُنَا کِتَابُ اللّٰهِ" کے صحیح معنی غلط الاستعمال معنوں پر عامل ایک فرقہ حدیث نبوی کا منکر پیدا ہو گیا ہے اور اس نے اپنا نام اس لئے اہل القرآن رکھا ہے کہ اس کیلئے یہ کتاب اللہ کافی ہے ۔ حدیث رسول کی ضرورت نہیں اور وہ کتاب اللہ کو کلاً وجزءً سمجھتا ہے اور ہر ایک حکم واجب وسنتی کو اس کتاب اللہ سے بغیر اعانت بیان رسول وتعلیم معلم روحانی سمجھ سکتا ہے اور سمجھتا ہے ۔ اور وَلَقَدْ یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّکْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّکِرٍ ۔ اس کی قرآن فہمی کی کھلی دلیل اور بیّن نص ہے ۔ بلکہ یہ فرقہ مدعی قرآن فہمی نہ صرف تمسک اور اتباع

حدیث رسول کا منکر ہے۔ بلکہ وجود حدیث ہی کا منکر ہوگیا ہے کہ حدیث کوئی شے نہیں رسول نے کچھ کہا ہی نہیں ہے وہ تو صرف کتاب اللہ پر مصکر سنا گیا یعنی تبیین کتاب اللہ اور تبلیغ کتاب اللہ جو اس کا اصل اور اولی فرض ہے اس نے گویا ادا نہیں کیا اور وہ ان بد اعتقاد قرآن فہموں کے نزدیک صرف ایک برید (چٹھی رساں) کی حیثیت رکھتا تھا۔ آیا اور مالک کا خط دیکر چلا گیا۔ اور یہ رسول کے معنے بس برید (ڈاکیا) لیتے ہیں۔ اس حقیقت کے پیش نظر اس بحث قرآن فہمی کو وجود بیان پیغمبری اور احادیث نبوی کی بحث لازم ہوگئی۔ اور اس ضمن میں کتاب و سنت۔ عمل اصحاب۔ حکم خدا و حکم رسول۔ شہادت رسول اور حکم قرآن۔ طاعت اولی الامر و متابعت کتاب اللہ۔ اختلاف طبائع انسانی اور برہان پیغمبری۔ اور ارشاد رسول و اہل القرآن۔ قرآن فہمی کا لب لباب۔ اتباع حدیث پیغمبری اور شہادت ثلثہ وغیرہ مباحث آگئے اور ان شبہات میں اختلاف و تناقض۔ آیات قرآنی بھی شامل۔ اور یہ مدعیان قرآن فہمی و اہلیت کتاب اللہ۔ انکار احادیث نبوی میں یہ عذر ریک پیش کرتے ہیں کہ چونکہ احادیث مرویہ میں بیحد اختلاف ہی اس لئے ان پر عمل نہیں ہوسکتا۔ اس سے ان پر یہ اعتراض خود عائد ہوگیا کہ تم آیات قرآنی اور ان کی ترتیب میں بھی اختلاف روایت کرتے ہو اور ان روایات کو تاریخی حیثیت حاصل ہوگئی ہے جس سے انکار محال ہے تو پھر عمل بر قرآن بھی اسی طرح تمہارے لئے ناممکن ہوگیا جس طرح عمل بر حدیث بنابریں اختلاف اس مدعا کی تشریح نے مصحف ناطق کا حصہ دوم مکمل کردیا۔ اور چونکہ وہ بھی ایسوسی ایشن مذکور کی طرف سے محرم الحرام ہی میں شائع کیا جانیوالا تھا۔ اس میں بھی ذکر حسین اور شہادت حسین لازم اور اہل القرآن کی ستم ظریفی اور قرآن ناطق پر تیغ ظلم کے عنوان کا اضافہ کیا گیا۔ اور ۱۹۲۷ء میں یا یوں کہئے کہ ۱۳۴۵ھ میں یہ حصہ بھی ہدیۂ ناظرین ہوکر مقبول ہوا۔

پھر بات میں سے ایک بات نکلی حصہ دوم میں ضمناً اختلاف قرأت و ترتیب آیات کی بحث نہایت اختصار کے ساتھ درج ہوگئی تھی اور اس سے مسئلہ تحریف قرآن جو اکثر بین الفریقین معرکۃ الآراء رہتا ہے خود بخود پیدا تو یہ بحث خود محتاج تفصیل ہوگئی اور اس لئے ایک اور حصہ لکھنا لازم چنانچہ اس سے تیسرے حصے کی بنا پڑی۔ لیکن اس کی تالیف و تصنیف میں عوائق و موانع زیادہ حائل ہوتے رہے اور زمانہ تالیف کو طول ہوگیا۔ اور اس طرح وقتاً فوقتاً اس کے موضوعات میں مزید عنوانات کا اضافہ ہوتا رہا۔ اور ان حسب ذیل تفصیلی مباحث کے ضمن میں کہ قرآن کے حقیقی فضائل و مناقب کیا ہیں وہ کہاں پائے جاتے ہیں۔ قرآن کا حقیقی وجود کس فرقہ اسلامی میں

مسلّم ہے۔ فی الواقع متبع قرآن کون ہے سنی حضرات یا شیعہ حضرات اور کیا اہل سنت حقیقۃً قرآن پاک پر اعتقاد رکھتے ہیں؟ یہ مباحث آ گئے۔ نفحات القرآن (قرآن کے فضائل و مناقب قرآن کی زبان سے فضائل و مناقب قرآنی حجج ناطقہ کی زبانی یعنی چہاردہ معصومین کے اقوال فضائل قرآن میں اور انکا اعتقاد جو شیعی عقیدہ ہے۔ فضیلت کتابت و حفظ و قرأت قرآن۔ تعلیم و تعلم قرآن جامعیت مطالب قرآن۔ جمع و ترتیب تالیف اور تغییر و تبدیل کتاب اللہ کی کہانی قائلین و معتقدین حسبنا کتاب اللہ کی زبانی (اہل سنت میں روایات تحریف و تغییر و تبدیل قرآن کی مکمل بحث۔ محققین علمائے شیعہ اور اعتقاد بالقرآن۔ حل روایات اور ہمارے جوابات۔ نقل روایات دلیل اعتقاد و ایمان نہیں۔ تحریف کا امکان فرقہ شیعہ میں ممکن نہیں۔ وجود قرآن اور حفاظت قرآنی۔ قرآن پر دراصل کس کا ایمان ہے؟ اصحاب رسول کون کون تھے۔ دراصل قرآن کس نے جمع کیا اہل سنت میں اجماع۔ سنت اور قیاس سب ناسخ کتاب اللہ ہیں۔ کتاب اللہ کا وجود کہاں مسلّم رہا۔ ان کے یہاں کتاب اللہ سے ان کی کتب افضل اصل ہیں۔ تغیر تبدیل دین و شریعت و سنت رسول اور تبدیل احکام قرآنی کے متعلق علی کا بصیرت افروز بیان حق ترجمان۔ ان مباحث پر مصحف ناطق حصہ سوم مرتب ہوا۔ اور حسب قاعدہ سابقہ اس کو بھی ذکر قرآن ناطق و شہید ناطق پر ختم کرنا لازم قرار پا گیا تھا۔ اس کے آخر میں حسبنا کتاب اللہ کے قائلین کے ہاتھوں کتاب اللہ کی توہین۔ قرآن ناطق کی فریاد اور خاتمہ پر مناصحت و مصالحت۔ یہ حصہ ۱۳۹ء میں شائع ہو سکا اور اپنے دو بڑے بھائیوں سے قدمیں بڑھ گیا۔ اسکو دیکھکر ہر ایک ناظر نے اس کے بھائیوں کا مطالبہ کیا جن سے دفتر پہلے ہی خالی ہو چکا تھا لہذا دوسرا ایڈیشن تیار ہوا اور حصہ اول کے طبع ثانی کی نوبت آئی مگر سخت افسوس ہے کہ فرصت نے مجال نہ دی کہ اس کو اور مکمل کر سکیں اور نقش ثانی نقش اول سے ہر طرح بہتر ہو۔ تاہم جو ہو سکا ہے وہ لکھا گیا اور جو لکھا گیا وہ حاضر اور اہل نظر سے انصاف کی امید اور دعا کی طمع۔

الاحقر المسیئ

محمد سبطین السرسوی

14 3/40

# مقدمہ

فضائل کتاب اللہ کا بیان اس دور دہریت میں از بس ضروری ہے کہ کتاب اللہ کی عظمت اب خود مسلمانوں کے دلوں سے اٹھتی جا رہی ہے اور عظمت قرآن گئی تو رفتہ رفتہ ایمان بھی رخصت۔ اور یہ بھی مشاہدہ ہو رہا ہے اور اس کی روک تھام کیلئے اسلامی کارناموں کو زندہ کرنا اور کتاب اللہ کے فضائل و مناقب و معارف و علوم سے مسلمانوں کو خبردار کرنا کہ پھر عظمت جلال الٰہی کے ساتھ عظمت قرآنی ان قلوب میں جاگزین ہو۔ اسی لئے ہم ان تمام حصص مصحف ناطق میں اس مقصد کو مقدم رکھتے رہے ہیں۔ اور یہ حصہ بھی اس سے خالی نہیں یہ امر اس اڈیشن میں لازم ہے جس سے بعض فضائل کی تجدید و تاسیس ہو گی۔ اور بعض کی تائید اور تاکیداً اور یہ ذکر جتنا بھی کیا جائے کم ہے اور رسالہ البرہان اس فریضہ کو ہمیشہ انجام دیتا رہا ہے اور دیتا ہے اور آئندہ انشاء اللہ اس سے زیادہ حق ادا کریگا۔ وما توفیقنا الا باللہ ؏

ہر کہ از شکرِ حق فزوں گوید<br>
شکرِ توفیقِ شکر چوں گوید

# خصائص و اوصاف و احکام قرأت قرآنی

(۱) قرآن مجید کل کتب سماویہ اور جملہ انبیاء و اوصیاء کے کلام سے افضل ہے۔ اور گو یہ ہمارے نبی اور ان کے اوصیاء معصومین سے افضل نہیں ہے۔ مگر ان حضرات پر بھی قرآن کی تعظیم و توقیر واجب ہے اس لئے کہ مملوک اگرچہ بادشاہ سے انتہائے قرب رکھتا ہو لیکن اس پر ان چیزوں کی تعظیم واجب و لازم ہے۔ جو بادشاہ کی طرف منسوب ہوں۔ جیسے بادشاہ کا کلام بادشاہ کی اولاد۔ بادشاہ کا محل و لباس وغیرہ چونکہ یہ چیزیں بادشاہ کی جانب منسوب ہیں اس سبب سے ہر شخص پر اس کا احترام لازم ہے اسلئے کہ ان چیزوں کا احترام کرنا گویا بادشاہ کا احترام کرنا ہے پس ان حضرات کا بیت اللہ اور حجر اسود اور قرآن مجید وغیرہ کا احترام کرنا اس کے یہ معنے نہیں ہیں کہ یہ چیزیں ان حضرات سے افضل ہیں بلکہ اس لئے احترام

واجب ہے کہ یہ چیزیں خدا کی طرف منسوب ہیں اور اس کی کہلاتی ہیں اور ان کے محبوب کی محبوب ہیں۔ وَحَبِیبُ الْحَبِیبِ حَبِیبٌ۔

(۲) تلاوتِ قرآن تلاوت دعا و اذکار و احادیث قدسیہ وغیرہ سے بہتر ہے۔ اگرچہ دعا کے متعلق اس کا عکس بھی وارد ہوا ہے۔ درانحالیکہ دعا بغیر حاجت فی نفسہ فہم معانی کیلئے سنت ہے۔ البتہ دعا میں بھی فہم قرائیت معتبر ہے جس طرح ذکر و دعا میں فہم ذکریت و دعائیت معتبر ہے۔ اور بسا اوقات محض علم ہی کافی ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ بھی ان چیزوں سے ہے جس سے تقرب حاصل ہوتا ہے۔

(۳) اس قرآن میں کوئی زیادتی نہیں ہے۔ جو کچھ ہے سب کلام اللہ ہے۔ ایک سورہ ایک آیہ بلکہ ایک حرف بھی زیادہ نہیں ہے۔ ما بین الدفتین جو کچھ ہے کل کا کل کلام اللہ ہے۔ اور یہ ضرورت دین و مذہب اور اجماع مسلمین اور احادیث نبی و اوصیاء نبی سے ثابت ہے اور جو بعض چیزیں اس کے خلاف وارد ہیں وہ قابل اعتبار نہیں۔

اور اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ یہ حفاظت باری کے سبب سے ہر طرح کے نقصان سے محفوظ ہے جیسا کہ نص قرآن اور اجماع علماء اس پر دال ہے پس بعض اقوال نادرہ جو اس کے نقصان کے متعلق وارد ہوئے ہیں بہ بداہتہ باطل ہیں اس لئے کہ اگر ایسا ہوتا تو تواتر نقل کے سبب سے اور غیر اہل اسلام اس کو لیکر اسلام اور اہل اسلام پر طعن کرتے۔ پس یہ کیونکر ہو سکتا ہے درانحالیکہ اس زمانہ کے مسلمان اس کے حروف و آیات کے ضبط میں پورے انہماک سے کام کرتے تھے خصوصاً اس کے متعلق جو وارد ہوا ہے کہ بعض سورتوں میں بہت سے منافقین کے نام تھے جو موجودہ قرآن میں نہیں ہیں۔ یہ کیونکر ممکن ہو سکتا ہے باوجودیکہ نبی کے حکم میں یہ بھی تھا کہ منافقین سے پردہ پوشی کریں اور ان کے ساتھ اہل دین کا سا برتاؤ کریں۔ اس کے علاوہ رسول اُن سے خائف بھی تھے اسی سبب سے آپ نے نصب امیر المومنین میں عدم تعرض کا قصد فرمایا۔ یہاں تک کہ خدا کی طرف سے سخت حکم نازل ہوا لہذا تحریف کے متعلق کوئی روایت بھی در اصل ہمارے نزدیک قابل اعتبار نہیں ہے۔

(۴) مستحب ہے کہ قرآن مجید گھر میں ہو۔ اور یہ کہ معلق ہو اس لئے کہ اس کے سبب سے شیاطین بھاگتے ہیں لیکن اس قرآن کی ترک قرأت مکروہ ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن تین چیزیں خدا سے شکایت کرینگی۔ وہ ویران مسجد جس میں اس کے پاس کے لوگ نماز نہ پڑھیں۔ دوسرے وہ عالم جو جاہلوں کے درمیان ہو اور کوئی اس سے علم حاصل نہ کرے تیسرے وہ قرآن جو گھر میں رکھا ہو اور کوئی اُسے نہ پڑھے تلاوت نہ کرے۔

قرآن مجید کا اکرام واجب ہے۔ کیونکہ روایت میں ہے کہ جب قیامت آئیگی اُسوقت خدا وند عالم قرآن سے کہیگا قسم ہے میری عزت جلال وارتفاع مکان کی آج میں ان لوگوں کا اکرام کرونگا جس نے تیرا اکرام کیا ہے۔ اور ان لوگوں کو رسوا کرونگا جس نے تیری اہانت کی ہے۔

(۵) **اکرام اہل قرآن لازم ہے۔** اور ان کی اہانت ممنوع۔ کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ سے مروی ہے کہ علمار قرآن کا درجہ کل آدمیوں سے جنت میں اعلیٰ ہوگا سوائے انبیا و مرسلین کے پس علمار قرآن کے حقوق کو انکو کمزور سمجھ کر غصب نہ کرو کیونکہ ان کیلئے خداوند عالم کی طرف سے مقام خاص ہے۔

نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے کہ شریف ترین میری امت میں حاملین قرآن علما و حفاظ ہیں دنیا میں اور یوم قیامت عرفا اہل جنت ہیں۔ دوسری روایت میں آنحضرت سے مروی ہے کہ حاملین قرآن رحمت خدا کے ساتھ مخصوص ہیں۔ نور خدا ان کا لباس ہے۔ کلام الٰہی کو پڑھنے والے ہیں۔ عند اللہ مقرب ہیں۔ انکا دوست خدا کا دوست ہے اور ان کا دشمن خدا کا دشمن ہے +

**امام جعفر صادق علیہ السلام** سے مروی ہے کہ حافظ قرآن اور عامل بالقرآن سفرۃ الکرام البررہ کے ساتھ ہوگا۔ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے کہ جو معالج بالقرآن ہو اور مشقت کے ساتھ اس کا محافظ اس وقت ہو جب کوئی محافظ نہ ہو تو اس کیلئے دوہرا اجر ہے +

(۶) جب کفار کے ملک میں جائے تو قرآن ساتھ نہ لیجائے کیونکہ آنحضرت نے نہی فرمائی ہے کہ دشمن کے ملک میں قرآن لیکر نہ جاؤ۔ اس حدیث میں عدو سے مراد کفار ہیں اور ظاہر یہ ہے کہ یہ حکم اس وقت کیلئے ہے کہ جب اسکی اہانت کا خوف ہو +

(۷) **وقت قرأت قرآن باوضو ہونا چاہیئے** کیونکہ حضرت ابی الحسن علیہ السلام سے منقول ہے کہ قرآن کو بغیر وضو نہ پڑھا کرو۔ حضرت علی علیہ السلام سے بھی ایسا ہی مروی ہے۔ اور ایک روایت میں ہے کہ قاری مطہر کیلئے پچیس نیکیاں اور غیر مطہر کیلئے دس نیکیاں ہیں +

(۸) **قرآن کو خضوع و خشوع کے ساتھ پڑھنا چاہیئے۔** روایت کی گئی ہے کہ رسالتمآب نے بلند آواز سے ارشاد فرمایا اے حاملین قرآن قرآن سے خضوع اختیار کرو تاکہ خدا تمہارے مرتبہ کو بلند کرے لوگوں کی نظروں میں وقار قائم کرنیکے لئے حامل نہ ہو۔ اگر ایسا کروگے تو خدا تمکو ذلیل کریگا۔ اے حاملین قرآن قربتہ الی اللہ قرآن کو مزین کرو۔ خدا تمکو زینت دیگا۔ لوگوں کو دکھلانیکے لئے قرآن مزین نہ کرو۔

ورنہ خدا تمکو رسوا کریگا۔ جو شخص قرآن مجید کو ختم کرے پس گویا کہ نبوت اس کے دونو پہلوؤں کے مدرج ہو گئی لیکن اسکی طرف وحی نہیں ہوتی۔

(۹) سامع اور قاری کیلئے مستحب ہے رقت و خوف غشی وغیرہ کا اظہار نہ کرے

جابر نے امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ میں نے حضرت سے عرض کیا کہ بعض لوگ ایسے ہیں کہ جب ان کے سامنے قرآن پڑھا جاتا ہے تو ان کی یہ حالت ہو جاتی ہے کہ اگر انکے دست و پا قطع کر لیے جائیں تو بھی ان کو ادراک نہ ہو۔ حضرت نے فرمایا میرا خدا پاک و پاکیزہ ہے۔ یہ شیطان کی طرف سے ہے۔ یہ غشی ریاکاری کی غشی ہوتی ہے۔ اصلیت سے تعلق نہیں +

قرآن کے حروف کا لکھنا اور اس کو دھو کر پینا موجب شفا ہے۔ روایت سے ثابت ہے جیسا کہ مروی ہے کہ اگر کسی کے بطن میں زرد پانی (صفرا) ہو تو اس کو چاہیے کہ آیۃ الکرسی کو اپنے بطن پر لکھے اور اس کو دھو کر پیئے شافیٔ مطلق شفا عطا فرمائیگا۔ لیکن ممنوع ہے کہ اسکو لعاب دہن سے لکھے اور مٹائے +

(۱۰) قرآن مجید کی تلاوت دیکھکر مستحب ہے۔ جو شخص قرآن مجید کی تلاوت کرتا ہے اسکی نظر کو فیض پہنچتا ہے اور اس کے والدین کے گناہوں میں تخفیف ہوتی ہے اگرچہ دونوں کافر ہوں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ نہیں ہے کوئی شے شدید ترین شیطان پر قرآن کو دیکھکر پڑھنے سے +

ایک شخص نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے سوال کیا کہ زیادتی تلاوت کے سبب سے قرآن مجید حفظ ہو گیا ہے۔ اب میرا زبانی تلاوت کرنا افضل ہے یا دیکھکر۔ حضرت نے جواب میں ارشاد فرمایا کہ دیکھکر پڑھنا افضل ہے۔ کیونکہ اس پر نظر کرنا بھی عبادت ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ بغیر تلاوت بھی قرآن پر نظر کرنا عبادت ہے +

(۱۱) قرآن پڑھتے وقت اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔ کہنا سنت ہے۔ چاہے ایک سورہ ہو یا مطلق قرأت مطلق تعوذ بھی کافی ہے۔ امام حسن عسکری علیہ السلام ایک شخص سے فرماتے ہیں وہ چیز جس کے ساتھ تم کو وقت تلاوت قرآن خدا نے حکم دیا ہے وہ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ ہے +

(۱۲) ترک قرأت قرآن مکروہ ہے جبتک کہ اس عمر کو نہ پہنچ جائے جس میں نسیان طاری ہوتا ہے۔ روایت میں ہے کہ قاری جن آیتوں یا سوروں یا حرفوں کو بھولگیا ہے

وہ یوم قیامت اچھی صورت میں ناسی کے پاس آئینگی۔ پھر بھولنے والے سے خطاب کرکے اس کے نسیان اور حرمان ثواب کی ملامت کرینگی +

(۱۳) **ترتیل قرأت ضروری ہے۔** امیر المومنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ قرآن مجید کو اس طرح پڑھو کہ اس کے ہر ہر حرف میں تمیز ہو جائے اس کو اشعار کی طرح جلد جلدی نہ پڑھو اور نہ مثل ریت کے بکھیر بکھیر کے پڑھو اور نہ اس طرح پڑھو کہ اسکو شروع کرنے کے ساتھ فوراً ختم کرنے کی کوشش کرو (یعنی ادھر سورہ حمد شروع کیا ادھر فوراً وَلَا الضَّالِّیْن پر پہنچے)

(۱۴) **ماموین پر قرآن کو آہستہ پڑھنا واجب ہے** جبکہ آواز امام کی سنے ایساہی حکم اخبار ائمہ میں ہے۔ اور اسکے معانی میں غور کرنا مستحب ہے اور اسکے امثال میں اور وعدہ وعید کی آیتوں میں جہاں جنت کا ذکر آئے وہاں خدا سے جنت کا سوال کرے۔ اور جہاں جہنم کا ذکر آئے وہاں اس سے پناہ مانگے۔

ابن عباس سے روایت کیگئی ہے کہ ابوبکر نے ایکروز رسالتمآب سے پوچھا یا حضرت آپ بہت جلد ضعیف ہو گئے ہیں حضرت نے جواب میں ارشاد فرمایا کہ مجھکو سورہ ہود سورہ واقعہ اور سورہ مرسلات و عم یتساءلون نے ضعیف کر دیا ہے۔ دوسری روایت میں ابن عباس سے منقول ہے کہ حضرت نے جواب دیا کہ میں اپنے ضعیف ہونے پر تعجب کرونگا جبکہ میں قرآن مجید پڑھتا ہوں۔

**نیز روایت میں ہے** کہ سات مقام پر قرآن مجید پڑھنا سزاوار نہیں ہے بحالت رکوع و سجود میں کنیف بیت الخلا میں اور حمام میں اور جنب و حائض و نفسا پر۔

(۱۵) **مستحب ہے کہ تلاوت کا ثواب** رسالتمآب اور ائمہ معصومین اور مومنین کی روح پر فتوح کو ہدیہ کرے تاکہ ان لوگوں کے ساتھ جنت میں ہو۔

(۱۶) **تلاوت قرآن سنت موکدہ ہے۔** رسالتمآب حضرت امیر المومنین کو وصیت فرماتے ہیں۔ تمپر ہر حال میں تلاوت قرآن لازم ہے۔ امام محمد باقر علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص قرآن مجید نماز کی حالت میں تلاوت کرے خداوند عالم اس کے ہر حرف کے عوض سو حسنہ قاری کے حق میں لکھتا ہے دوسری روایت میں اتنا اور اضافہ ہے کہ سو سیئہ اسکے محو کرتا ہے اور سو درجہ بلند کرتا ہے جو قرآن مجید حالت جلوس میں پڑھے خلاق عالم ہر حرف کے عوض پچاس حسنہ لکھتا ہے جو غیر نماز میں پڑھے تو اسکے ہر حرف کے عوض میں دس حسنہ لکھتا ہے۔

(۱۷) **قرآن مجید کا سننا مستحب ہے۔** امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص تلاوت کو سنے خدا اس سننے والے کے لئے ایک حسنہ لکھتا ہے اور ایک سیئہ محو کرتا ہے۔

(۱۸) کثرت تلاوت سنت ہے۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے منقول ہے۔ درجات جنت بقدر آیات قرآن ہیں۔ امام زین العابدین علیہ السلام سے پوچھا گیا کہ کونسا عمل افضل ہے۔ حضرت نے ارشاد فرمایا الحال المرتحل لوگوں نے پوچھا کہ حال المرتحل سے کیا مراد ہے۔ حضرت نے فرمایا کہ جب قرآن مجید پڑھنے کیلئے کھولے تو اس کو ختم کرے۔ حضرت رسول خدا سے پوچھا گیا کہ کون لوگ بہتر ہیں آپ نے فرمایا الحال المرتحل پوچھا گیا کہ الحال المرتحل کون لوگ ہیں آپ نے فرمایا کہ جب قرآن مجید کھولے تو اسکو ختم کئے بغیر نہ رہے۔

امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ شیعہ علی نجات پانے والے اور پل صراط سے گزرجانے والے ہیں آخر میں فرمایا اس کا سبب ان کی زیادتی صلوٰۃ و زیادتی تلاوت قرآن ہے۔

(۱۹) اپنی اولاد کو قرآن کی تعلیم دینا مستحب ہے۔ روایت میں ہے کہ خلاق عالم اہل زمین سے عذاب کو نہیں دفع کرتا جبکہ وہ عذاب کے مستحق ہو چکے ہوں۔ مگر جب تک کہ ان میں کا کوئی ایک موجود ہو زمانہ پیری میں نماز کی طرف اقدام کرنے والا اپنی اولاد کو قرآن مجید تعلیم دینے والا۔

(۲۰) روایت میں ہے کہ جو شخص دائرہ اسلام میں جبریہ داخل ہو۔ اور ظاہراً قرآن کی تلاوت کرتا ہو تو اس کیلئے ہر سال دو سو دینار ہیں۔ بیت المال سے پس اگر کوئی اس شخص کو دینا ہیں لینے سے مانع ہو تو وہ ان دیناروں کو قیامت میں لیگا۔

(۲۱) بعض سورتوں کا زیادہ پڑھنا سنت ہے منجملہ اس کے سورہ حمد ہے۔ روایت میں کہ اگر کسی میت پر ستر مرتبہ سورہ حمد پڑھی جائے اور اس میں روح عود کر آئے تو کوئی تعجب کی بات نہیں ہے اور جس شخص کا مرض سورہ فاتحہ سے نہ جائے وہ کسی دوسری چیز سے بھی نہیں جاسکتا۔ جو شخص سورہ حمد اور سورہ قل ھو اللہ نہ پڑھے کوئی شے اس کو بری نہیں کرسکتی۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کبھی آشوب چشم یا دردسر کی شکایت ہوتی تھی تو حضرت اپنے دونوں دست مبارک کو پھیلا کر سورہ حمد اور معوذتین کی تلاوت فرماتے تھے اس کے بعد دونوں ہاتھوں کو روئے مبارک پر پھیرتے تھے پس مرض دفع ہو جاتا تھا۔ رسالتماب فرماتے ہیں جو کوئی مریض ہو اس کو چاہیئے کہ اپنے گریبان میں منہ ڈالکر سات مرتبہ سورہ حمد پڑھے اگر مرض دفع ہو جائے تو خیر ورنہ ستر پڑھے۔ حضرت فرماتے ہیں کہ میں اس کے ازالہ مرض کا ضامن

ہوں۔ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جابر سے ارشاد فرماتے ہیں بہترین سورہ قرآن مجید سورۂ فاتحہ ہے

یہ سورہ ہر مرض کی دوا ہے سوائے موت کے جو کچھ عرش میں ہے ان سب سے یہ سورہ اشرف ہے +

(۲۲) **سورۂ اخلاص کا زیادہ پڑھنا مستحب ہے** ۔ امام محمد باقر علیہ السلام ارشاد فرماتے

ہیں کہ جو شخص سورہ اخلاص ایک مرتبہ پڑھے خداوند عالم اس پر برکت نازل کرتا ہے۔ دو مرتبہ پڑھے

اس پر اور اس کے اہل پر برکت نازل کرتا ہے۔ اگر تین مرتبہ پڑھے تو اس پر اور اس کے اہل اور

جیران پر نزول برکت ہوتا ہے۔ اور جو شخص بارہ مرتبہ پڑھے اس کیلئے بارہ قصر جنت میں تعمیر ہوتے

ہیں۔ اور اگر سو مرتبہ پڑھے تو اس کے پچیس سال کے گناہ بخشدئے جاتے ہیں۔ سوائے خونریزی اور

نہب اموال کے۔ اور اگر چار سو مرتبہ پڑھے تو قاری کو اُن چار سو شہیدوں کا ثواب ملتا ہے جن کے

گھوڑے پے گئے ہوں اور ان لوگوں کا خون بہایا گیا ہو۔ اگر ہزار مرتبہ پڑھے تو اس وقت تک

نہ مرے گا جب تک جنت میں اپنی قیامگاہ کو نہ دیکھ لے +

روایت میں ہے سعد بن معاذ کے جنازہ پر ستّر فرشتوں نے نماز پڑھی تھی اس لئے کہ سعد

ہر وقت سورۂ اخلاص کی تلاوت کیا کرتے تھے +

روایت میں ہے کہ سورۂ اخلاص کا ایک مرتبہ پڑھنا گویا ثلث قرآن کا پڑھنا ہے دو

مرتبہ پڑھنا دو ثلث کا پڑھنا ہے اور تین مرتبہ کا پڑھنا کل قرآن کا پڑھنا ہے۔ سورہ اخلاص ثلث توریت

ثلث انجیل اور ثلث زبور ہے +

امام علیہ السلام مفضل سے ارشاد فرماتے ہیں قرأت توحید کو کل لوگوں سے پوشیدہ رکھو اور

اس کے آگے پیچھے دائیں بائیں اوپر نیچے ہر سمت سے اسکی حفاظت کرو اور جب کبھی تم سلطان جابر

کے پاس جاؤ تو اس کے سامنے تین مرتبہ اس سورہ کو پڑھو اور اپنے بائیں ہاتھ کی مٹھی بند کر لو جب تک

کہ تم اس کے پاس سے روانہ نہ ہو اس وقت تک مٹھی نہ کھولو +

امام علیہ السلام فرماتے ہیں جس کے اوپر ایک جمعہ گزر جائے اور وہ سورہ قل ھو اللہ

نہ پڑھے اسی اثنا میں مر جائے تو اس کی موت ابولہب کی موت ہوگی۔ امام باقر علیہ السلام

فرماتے ہیں جس شخص کو کوئی مرض یا تکلیف ہو اور وہ اپنے مرض یا تکلیف میں سورہ توحید نہ

پڑھے تو وہ اہل جہنم سے ہے۔ امام علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جس کے اوپر تین روز گزر جائیں اور

وہ سورہ توحید کو نہ پڑھے پس وہ مخذول ہے اور ریسمان ایمان اسکی گردن سے اتار لیجائیگی۔

یہ اخبار ان لوگوں کے متعلق ہے جو سورۂ توحید کو خفیف سمجھیں اور اس کے ثواب کے

متعلق جو اقوال معصومینؑ ہیں اس کی تصدیق نہ کرتے ہوئے اس سورہ کی تلاوت ترک کر دیں +

(۲۳) سورہ انعام کا ورد سنت ہے - امام جعفر صادق علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جب یہ پوری سورت نازل ہوئی تھی تو اس کے ساتھ ستر ہزار فرشتے تھے یہانتک کہ اس کا نزول صدر رسول پر ہوا اس وقت ان کل ملائکہ نے اس سورہ کی تعظیم کی کیونکہ اس سورہ میں ستر مقام پر اسم خدا ہے اگر لوگ اس کی تلاوت کے ثواب کو جانتے تو اس کو ترک نہ کرتے +

(۲۴) سورۃ الملک کا ورد کرنا سنت ہے - روایت میں ہے کہ جو شخص قبل سونے کے اس کو تلاوت کرے تو وہ شخص صبح تک امان خدا میں ہے اور جو شخص اس کی تلاوت برابر کرے تو وہ منکر ونکیر کے خوف سے مامون رہیگا +

(۲۵) سورہ توحید کا وقت خواب سو مرتبہ پڑھنا سنت ہے تاکہ اس کے پچاس سال کے گناہ گذشتہ بخش دیے جائیں +

(۲۶) وقت خواب آخر آیہ سورہ کہف قل انما انا بشر مثلکم الی آخرہ پڑھے تاکہ اس کیلئے نور مسجد الحرام تک ساطع ہو - دوسری روایت میں الی بیت اللہ الحرام ہے +

(۲۷) وقت خواب مسبحات کی تلاوت کرے - تاکہ قبل الموت امام زمان کی زیارت نصیب ہو +

(۲۸) سورہ یٰس کا ورد سنت ہے - امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ ہر شے کے لئے قلب ہے اور قرآن مجید کا قلب سورہ یٰس ہے جو شخص کہ سونے سے پہلے اس سورہ کو پڑھے ستر ہزار ملک اس کی حفاظت کرتے ہیں - ہر قسم کی آفتوں اور شیطان الرجیم سے - اگر قاری اسی روز مر جائے تو سیدھا جنت میں جائیگا +

جابر امام محمد باقر علیہم السلام سے روایت کرتے ہیں کہ جو شخص سورہ یٰس اپنی عمر میں ایک مرتبہ پڑھے - اس کے ہر حرف کے عوض دنیا میں اور ہر حرف کے عوض آخرت میں حسنہ لکھے جاتے ہیں اور آسمان میں ہر حرف کے عوض ہزار ہزار حسنہ لکھے جاتے ہیں اور اتنے ہی سیئہ محو کئے جاتے ہیں اور قاری کو فقر و محتاجی لاحق نہیں ہوتی اور نہ وہ دب کر مرتا ہے - نہ اس کو مرض جنون و جذام وسواس شیطانی و دیگر امراض ضرر پہنچا سکتے ہیں سکرات موت اور اس کے ہول سے نجات پاتا ہے خدا اس کی قبض روح کا والی ہوتا ہے اور قاری کی معیشت کی وسعت اور لقاء اللہ کا ضامن خدا ہوتا ہے اور خدا جملہ ملائکہ سموات و ارضین سے کہتا ہے میں فلاں سے راضی ہوا پس

تم لوگ اس کیلئے استغفار کرو۔

(۲۹) **مستحب ہے ختم کرنا قرآن کا مہینہ میں ایک دفعہ یا ہفتہ میں ایک دفعہ** یا عشرہ میں ایک مرتبہ یا ہر رات میں ایک مرتبہ لیکن تلاوت میں ترتیل اور تفکر فی المعانی ضروری ہے جہاں جنت کا ذکر آئے وہاں خدا سے طلب جنت کا سوال کرے۔ جہاں جہنم کا ذکر آئے وہاں پناہ مانگے۔

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں جو شخص قرآن مجید کو ایک ماہ سے کم میں ختم کرتا ہے۔ اس سے مجھکو تعجب نہیں ہوتا کیونکہ اصحاب نبیؐ ایک ماہ یا اس سے کم میں ختم کرتے تھے۔

(۳۰) **قرآن کا گھر میں پڑھنا سنت ہے**۔ امام جعفر صادق علیہ السلام سے مروی ہے وہ گھر جس میں مسلمان رہتے ہوں اور تلاوت قرآن کرتے ہوں وہ گھر اہل آسمان کو ایسا ہی نظر آتا ہے جیساکہ اہل زمین کو کوکب دری نظر آتا ہے۔ اس گھر میں برکت نازل ہوتی ہے اور ملائکہ رحمت کا نزول ہوتا ہے۔

رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔ تلاوت قرآن سے اپنے گھروں کو منور کرو۔ اور قرآن کیلئے گھروں کو قبر نہ قرار دو جیساکہ یہود ونصاریٰ نے کیا۔ اور تم لوگ مثل یہود کے نہ ہو جنہوں نے تلاوت توراۃ کیلئے گھروں کو بند کر دیا ہے۔ اور گرجوں کو مخصوص کیا ہے۔

(۳۱) **ہر شب میں تلاوت مستحب ہے**۔ امام محمد باقر علیہ السلام جناب رسول خدا سے روایت کرتے ہیں۔ جو شخص ایک شب میں دس آیتوں کی تلاوت کرے اس کا غافلین میں شمار نہیں ہوتا۔ جو شخص پچاس آیتوں کی تلاوت کرے اس کا شمار ذاکرین میں ہوتا ہے۔ جو شخص سو آیت پڑھے اس کا شمار قانتین میں ہوتا ہے۔ جو شخص دو سو آیہ پڑھے وہ خاشعین میں شمار کیا جاتا ہے۔ جو شخص تین سو آیت پڑھے وہ فائزین میں سے ہے۔ جو شخص ہر شب پانچ سو آیتوں کی تلاوت کرے وہ مجتہدین میں شمار کیا جاتا ہے۔

(۳۲) **تلاوت قرآن ماہ رمضان میں سنت ہے**۔ کیونکہ ہر شے کیلئے زمانہ ربیع ہے اور قرآن کیلئے زمانہ ربیع ماہ رمضان ہے۔

**ہر روز کم از کم پچاس آیتیں پڑھے**۔ امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں قرآن خدا کی طرف سے اس کے بندوں پر عہد ہے۔ پس مرد مسلم کو لازم ہے کہ اپنے عہد پر نظر کرے اور روزانہ پچاس

آیتیں پڑھے +

امام محمد باقر علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں۔ جو شخص قرآن کو مکہ میں ایک جمعہ سے لیکر دوسرے جمعہ تک ختم کرے یا اس سے کم یا زیادہ روز صرف ہوں لیکن روز ختم روز جمعہ ہو تو خدا اس کیلئے لکھتا ہے اجر اور حسنات اول جمعہ سے جو دنیا میں ہوا آخر جمعہ تک جو دنیا میں ہوگا۔ اور اگر سائر ایام میں ختم کرے تو بھی یہی ثواب ہے

یہ تمام روایات شیعی روایات ہیں اور یہ کتاب کشف الغطا سے لی گئی ہیں بادنی تصرف و تغیر۔ تاکہ قارئین کو عظمت و حرمت قرآن پاک کا احساس پیدا ہو کر اس کی تلاوت حفظ اور تحصیل علم قرآن کا شوق پیدا ہو۔ اور غیروں کو معلوم ہو کہ محققین علماء شیعہ اور ان کے ائمہ معصومین جو اساطین دین و مذہب ہیں۔ قرآن پاک کی کیسی حرمت کرتے ہیں۔ اور اس کی نسبت کیا عقیدہ رکھتے ہیں۔ اور اس کے خلاف جو کچھ زبانِ مخالف سے کہا جاتا ہے وہ ان کی افترا پردازی ہے جو اپنی عیب پوشی کیلئے ضروری سمجھی جاتی ہے۔

وَبَشِّرْ عِبَادِی الذین یستمعون القول فیتبعون احسنہ۔

# باب اوّل

## تعظیم و تکریم کتاب اللہ الصامت و کتاب اللہ الناطق

### عظمت کتاب اللہ

عنوان بالا اس قدر دقیق و بسیط ہے کہ اگر تمام عمر اس پر دفتر کے دفتر لکھے جائیں تو بھی اس کا حق ادا نہیں ہو سکتا۔ کتاب اللہ کی توصیف و تعریف اور اس عنوان کی تشریح کرنے کیلئے عمر نوحؑ بلکہ عمر خضرؑ کافی نہیں ہو سکتی۔ اگر تمام علماء و فصحاء و بلغاء اس کی توصیف بیان کریں تو اس کے حق سے عہدہ برآ نہیں ہو سکتے۔ استغفر اللہ انسان کی ہستی ہی کیا ہے۔ اگر تمام مخلوق جن و انس و ارواح و ملائکہ عقول و نفوس ملکہ اس کتاب اللہ کے کلمات کی تشریح کریں تو بھی منزل مقصود پر نہیں پہنچ سکتے۔ نہیں نہیں۔ یہہ جو کچھ کہا گیا یہ تو اسی کے کلمات ہیں۔ اسی کلام میں تو خدا فرماتا ہے لَوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِكَلِمَاتِ رَبِّي لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ أَنْ تَنْفَدَ كَلِمَاتُ رَبِّي وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهِ مَدَدًا۔ اس آیت ہی کے عمق تک عقول انسانی کی رسائی نہیں ہو سکتی۔ پھر جملہ کلمات اللہ کی تشریح یا تفسیر کیونکر ممکن ہو سکتی اس لئے ہم یہاں جو کچھ لکھینگے وہ صحرا میں سے ذرہ اور سمندر میں سے ایک قطرہ کی مثال ہوگا۔

کلام دو قسم کا ہوتا ہے۔ کلام قولی۔ کلام فعلی۔ بیان قولی۔ بیان فعلی اور بنا بریں کتاب بھی اس حیثیت سے بلا شک و شبہ دو قسم پر منقسم ہے۔ ایک کتاب قولی اور ایک کتاب فعلی۔ کتاب فعلی جمیع مکونات و مخلوقات ہیں یعنی کل ماسوی اللہ کتاب اللہ ہے اور مخلوقات اس کے کلمات ہیں۔ یہ دو قسم پر منقسم ہیں بعض ناقص ہیں بعض کامل اور جو کامل ہیں ان میں سے بعض کا کمال کسی خاص زمانہ سے مختص ہے اور بعض کا کسی زمانہ سے مختص نہیں ہے بلکہ کل ازمنہ کو شامل ہے۔ الکلمۃ اسم و فعل و حرف اور ان کاملین میں سے بعض کامل تام ہیں اور بعض غیر تام ہے

بنزد آنکہ جانش در تجلی است — ہمہ عالم کتاب حق تعالی است

انہیں کلمات اللہ کی ایک نوع یا قسم نوع انسانی ہے اور یہ اس کتاب (عالم) کا ایک جزو ہی اور دیگر انواع و اقسام کلمات سے اس کو رابطہ حاصل ہے۔ بلکہ سب سے اقوی رابطہ ہی۔ کیونکہ یہ جملہ موجودات و مکونات سے افضل و اشرف ہے۔ یہ باقی کلمات (موجودات) پر تصرف رکھتا ہی۔ جمادات و نباتات اور دیگر حیوانات پر اسکو حکومت و تصرف حاصل ہے۔ وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِي آدَمَ وَحَمَلْنَاهُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَرَزَقْنَاهُمْ مِنَ الطَّيِّبَاتِ وَفَضَّلْنَاهُمْ عَلَىٰ كَثِيرٍ مِمَّنْ خَلَقْنَا تَفْضِيلًا۔ اور اس کی شرافت و کرامت کیلئے صرف یہی آیت کافی ہے۔ بلکہ تمام چیزیں اسی کیلئے خلق کی گئی ہیں۔ اسی کی خاطر بنائی گئی ہیں۔ هُوَ الَّذِي خَلَقَ لَكُمْ مَا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا جو کچھ کہ زمین میں ہے وہ سب تمہارے ہی لئے پیدا کیا گیا ہے۔ بلکہ جو کچھ آسمانوں میں ہے وہ بھی سب اسی انسان کیلئے ہے۔ "وَسَخَّرَ لَكُمُ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومُ مُسَخَّرَاتٌ بِأَمْرِهِ" بلکہ خود زمین و آسمان اُسی کیلئے بنائے گئے ہیں اور اس سے ضروری ہے کہ انسان اپنر حکومت کرے اور تصرف رکھے اور ضرور یہ اس تصرف کی قدرت رکھتا ہے۔ اسی وجہ سے موجودات عالم کو کام میں لانے کیلئے ہمیشہ اس انسان نے ان کی تحقیق و تفتیش کی ہے اور بال کی کھال اُتاری ہے جب سے اس عالم میں انسان نے قدم رکھا ہے۔ اسی دھن میں لگا ہوا ہے۔ لیکن باوجود ان تمام باتوں کے اور باوجودیکہ ہزارہا برس انسانی تحقیقات کو گذر چکے ہیں اور ہزاروں علوم و فنون ایجاد ہو چکے ہیں۔ لاکھوں مسائل معلومات انسانی میں داخل ہو چکے ہیں۔ پھر بھی کوئی منصف مزاج محقق آج نہیں کہہ سکتا ہے کہ جس موجود عالم کے متعلق جو کچھ تحقیق ہو چکا ہے وہ تحقیق کا آخری درجہ ہے۔ یہی اس کی حقیقت ہے اور اس کے بعد کوئی درجہ تحقیق باقی نہیں ہے اور آئندہ اس موجودات عالم کی تحقیق میں کوئی اضافہ نہ ہوگا۔ چنانچہ تاریخ شہادت دیتی ہے کہ ہر دور میں تحقیقات انسانی میں اضافہ ہوتا رہا ہے۔ اور امکان اس کو مقتضی ہے کہ آئندہ بھی جب تک دنیا باقی ہے تحقیقات انسانی اسیطرح جاری رہیگی اور ان موجودات کی تحقیق کبھی ختم نہ ہوگی۔ اور ان کے حقائق آثار خواص کبھی انتہا پذیر نہ ہونگے۔ جس وقت یہ حالت ہو کہ انسان ہزاروں سال کی تحقیقات کے باوجود اور باوجودیکہ اسکو ان پر حکومت و تصرف حاصل ہے اور یہ اسی کیلئے پیدا کی گئی ہیں انکی حقیقت کو نہیں پہنچ سکا تو پھر اس انسان ضعیف البنیان کی کیا مجال ہے کہ خداوند عالم کی کتاب قولی کی حقیقت کو پہنچ سکے اور اس کے جملہ حقائق کا ادراک کر سکے۔ درانحالیکہ یہ عالم اس کتاب کی تفسیر فعلی ہے اور یہ کتاب قولی یعنی قرآن مجید اسی عالم کی صورت اجمالی ہے۔ مع شئے زائد کیونکہ یہ کتاب اللہ

(قرآن) صرف مخلوقات ہی کی حقیقت کو حاوی نہیں ہے۔ بلکہ خالق کی صفات کا بھی کاشف ہے اور انسانی علم مخلوقات کے احاطہ سے قاصر ہے۔ چہ جائیکہ وہ صفات خالق کا احاطہ کر سکے اور صفات باری تعالیٰ عین ذات ہیں اور کنہہ ذات باری تعالیٰ کا علم محال ہے۔ بنا بریں قرآن پاک کی حقیقت واقعیہ کا احاطہ ہماری عقول ناقصہ کیلئے کیونکر ممکن ہو سکتا ہے۔ جو کلام اللہ ہے اور کل مخلوقات کے حقائق کے علم کو جامع اور کل صفات باریتعالیٰ کا کاشف و مبین ہو۔ اور اس بیان سے یہ بھی ثابت ہوا کہ جب کل ماسوی اللہ کا علم اس کتاب اللہ میں ہے تو یہ کل ماسوی اللہ کی ضروریات کو کافی ہو اور کل ما یحتاج عالم امکان اس میں موجود ہے۔ تَبَارَكَ الَّذِي نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلَىٰ عَبْدِهِ لِيَكُونَ لِلْعَالَمِينَ نَذِيرًا۔

اس حقیقت کے لحاظ سے نہ صرف زبان انسانی بلکہ ہر موجود بلکہ ہر ذرہ کی زبان حال پکار رہی ہو کہ حَسْبُنَا كِتَابُ اللهِ ہمیں صرف کتاب خدا کافی ہے۔ اس کے ہوتے اور کسی کتاب متقدم یا متاخر کی ضرورت نہیں +

**الآیات**

کتاب اللہ جمیع عوالم پر حجت خدا ہے۔ تَبَارَكَ الَّذِي نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلَىٰ عَبْدِهِ لِيَكُونَ لِلْعَالَمِينَ نَذِيرًا (فرقان) بزرگ و برتر ہے وہ ذات جس نے اپنے بندے پر حق و باطل میں تفریق و تمیز کرنے والی کتاب نازل کی ہے تاکہ وہ اس کتاب کے ساتھ جمیع ماسوی اللہ پر نذیر ہو اور سب پر اس سے حکومت و تصرف کرے +

**کتاب اللہ تمام کتب پر محافظ اور سب کی مصدق ہے**

وَأَنْزَلْنَا إِلَيْكَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ الْكِتَابِ وَمُهَيْمِنًا عَلَيْهِ اور ہم نے تمہاری طرف کتاب برحق نازل کی ہے۔ جو تمام پہلی کتابوں کی تصدیق کرنے والی اور تمام کتب پر محافظ اور ان کی نگران ہے۔ (بقرہ)

**کتاب اللہ میں ہر چیز کی مثال موجود ہے**

وَلَقَدْ صَرَّفْنَا لِلنَّاسِ فِي هَٰذَا الْقُرْآنِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ فَأَبَىٰ أَكْثَرُ النَّاسِ إِلَّا كُفُورًا۔ (بنی اسرائیل) اور ہم نے اس قرآن میں لوگوں کے واسطے ہر قسم کی مثالیں تفصیل سے بیان کر دی ہیں۔ اور ہر زمانے میں انکا نمونہ دکھاتے رہتے ہیں۔ مگر پھر اکثر لوگ ناشکرے ہی رہے وَلَقَدْ صَرَّفْنَا فِي هَٰذَا الْقُرْآنِ لِيَذَّكَّرُوا وَمَا يَزِيدُهُمْ إِلَّا نُفُورًا۔ اور بیشک ہم نے اس لئے یہ تفصیلات اور امثال بیان کیں کہ یہ لوگ عبرت و نصیحت حاصل کریں مگر ان کی نفرت

ہی بڑھتی گئی +

## کتاب اللہ ہر ایک اختلاف کے رفع کرنے کیلئے کافی ہے

وَمَا اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتَابَ اِلَّا لِتُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِي اخْتَلَفُوا فِيهِ هُدًى وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۔ اور ہم نے تجھ پر اس کتاب کو بس اسلئے نازل کیا ہے کہ تو ان لوگوں سے وہ تمام باتیں بیان کردے جس میں وہ اختلاف رکھتے ہیں ۔ یعنی اس اختلاف کے مٹانیکے لیئے ہم نے تجھ پر اس کتاب کو نازل کیا ہے اور یہ رفع اختلاف اہل ایمان کیلئے رحمت اور ہدایت ہے (سورہ نحل) یہ کلام خدائے وحدہ لاشریک ہے اور اسلئے اس میں اختلاف محال ہے ۔ اور اگر اس میں اختلاف ہو تو یہ کلام خدائے وحدہ لاشریک نہیں کہلا سکتا اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا (نساء) کیا یہ لوگ قرآن پاک میں تدبر نہیں کرتے؟ اگر اس میں تدبر اور تامل کریں تو یقیناً انہیں معلوم ہو جائیگا کہ یہ کلام خدا اور اختلاف سے بری ہے اور اگر یہ کلام خدا نہ ہوتا کسی اور کا ہوتا تو اس میں بہت کچھ اختلاف پاتے +

## کلام اللہ کی عظمت و جلالت سے ہر شے ڈرتی اور کانپتی ہے

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۔ (حشر) اگر ہم اس قرآن کو کسی پہاڑ پر نازل کرتے تو اے ہمارے حبیب تم دیکھتے کہ وہ خدا کے خوف سے جھکا اور پھٹا جاتا ہے (وہ لوگ یقیناً پتھر سے زیادہ سخت دل پہلو میں رکھتے ہیں جو ایسے عظیم الشان کلام سے بھی متاثر نہیں ہوتے اور ان کے دل اس سے نہیں پگھلتے) اور ہم یہ مثالیں لوگوں سے اسواسطے بیان کرتے ہیں کہ ممکن ہے کہ وہ غور و فکر کریں اور تامل و تدبر سے کام لیں اور اپنی قساوت قلبی کو دور کرنے کی کوششیں کریں اور قرآن کی عظمت کو محسوس کریں +

## کتاب اللہ کے وسیلہ سے ہر اک شئے ممکن وجود میں آسکتی ہے

وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا (رعد) اگر کوئی ایسا قرآن ہو کہ جس کے وسیلہ سے پہاڑ حرکت میں آسکتے ہیں جس سے طی الارض ہو سکتا ہے جس سے مردے زندہ کیے جاسکتے ہیں تو وہ یہی قرآن ہے ۔ بلکہ ہر ایک امر بااختیار خدا ہے اور خدا وہ قادر مطلق ذات ہے جو ایک لفظ

کُن سے ہزاروں عالم خلق کر سکتا ہے اور یہ کُن جو اس کا کلام ہے فی الحقیقت کوئی آواز یا حرف نہیں ہے۔ بلکہ عین ایجاد ہے۔ جہاں ارادہ ہوا فوراً شے وجود میں آگئی۔ پس جو عالم امکان میں ہے وہ اس کلام اللہ کے ذریعہ سے ہو سکتا ہے اور خاصان خدا اسی سے عالم پر تصرف کرتے ہیں۔ اسی سے معجزات اور کرامتیں دکھلاتے ہیں۔ مردے زندہ کرتے ہیں۔ اور ایک چشم زدن میں شرق سے غرب بلکہ فرش سے عرش تک پہنچتے اور واپس ہوتے۔ عقول انسانی ان تصرفات پر حیران ہوتی تھیں اور منافق طبیعتیں اعتراض پیدا کرتی تھیں۔ بل کذبوا بما لم یحیطوا بعلمہ۔

## کتاب اللہ میں ہر شے کا بیان موجود ہے

وَمَا فَرَّطْنَا فِی الْکِتَابِ مِنْ شَیْءٍ (انعام ع) ہم نے کتاب میں کسی چیز کی کمی نہیں رکھی سب کچھ اس میں موجود ہے۔ اَنْزَلْنَا عَلَیْکَ الْکِتَابَ تِبْیَانًا لِّکُلِّ شَیْءٍ وَّھُدًی وَّبُشْرٰی لِلْمُسْلِمِیْنَ (نحل ع ۱۲) اور ہم نے تجھ پر کتاب کو ہر شے کا بیان و تفصیل بنا کر نازل کیا ہے۔ اور وہ اہل اسلام و ایمان کیلئے ہدایت و رحمت اور نجات آخرت کی بشارت ہے نہیں بلکہ صلاح و فلاح دارین کی بشارت ہے اور دونوں عالم کی بہبودی کو شامل ہے۔

## کتاب اللہ ہر مرض کی دوا اور ہر علت کی شفا ہے

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا (بنی اسرائیل ع) اور قرآن میں ہم وہ چیز نازل کرتے ہیں جو مومنین کیلئے ہر مرض جسمانی نفسانی روحانی کی شفا اور دوا ہے اور ظالم و گنہگار کو اس سے کچھ فائدہ نہیں۔ اس کیلئے خسارہ ہی خسارہ ہے۔ یٰاَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْکُمْ مَّوْعِظَۃٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَھُدًی وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ (یونس) اے لوگو اے بنی نوع انسان! یہ تمہارے پروردگار کی طرف سے وعظ و نصیحت ہے اور جو کچھ تمہارے دلوں میں مرض جہل یا ضلالت یا نفاق ہے اور جو اختلافات کثیرہ اور خیالات فاسدہ ہیں ان سب کی شفا و دوا ہے اور اہل ایمان کیلئے رحمت و ہدایت دلوں کی کھوٹ اسی سے دور ہو سکتی ہے پھر کیونکر کہا جا سکتا ہے کہ قرآن پاک کلام اللہ نہیں ہے؟

وَمَا کَانَ ھٰذَا الْقُرْاٰنُ اَنْ یُّفْتَرٰی مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ وَلٰکِنْ تَصْدِیْقَ الَّذِیْ بَیْنَ یَدَیْہِ وَتَفْصِیْلَ الْکِتٰبِ لَا رَیْبَ فِیْہِ مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِیْنَ (یونس) یہ قرآن غیر اللہ کی افترا پردازی نہیں ہے کسی بشر کا خود ساختہ کلام نہیں ہے۔ بلکہ یہ تو جملہ کتب سابقہ کی تصدیق اور خدائے رب العالمین کی کتاب لاریب فیہ کی تفصیل ہے۔ جو کتاب فطرت و کتاب وجودی ہی

اسی کی تفصیل اس قرآن میں موجود ہے۔ یہ طاقت بشری سے بالا ہے۔ بلکہ جمیع مخلوقات کی طاقت سے بالا ہے۔ قُلْ لَئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلٰی اَنْ یَّاْتُوْا بِمِثْلِ هٰذَا الْقُرْاٰنِ لَا یَاْتُوْنَ بِمِثْلِهٖ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِیْرًا (بنی اسرائیل ع) اے ہمارے حبیب کہدو کہ سارے جن و انس ملکر یہ چاہیں کہ ایسا قرآن بنا لائیں تو ہرگز نہیں بنا سکتے اگرچہ سارے ایک دوسرے کی مدد کریں اور ایک دوسرے کی پشت و پناہ بنیں۔

## کتاب اللہ نور مطلق اور ہدایت محضہ ہے

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِیْنٌ یَّهْدِیْ بِهِ اللّٰهُ مَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَهٗ سُبُلَ السَّلٰمِ وَ یُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ بِاِذْنِهٖ وَ یَهْدِیْهِمْ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ (مائدہ ع ۳) بیشک تمہارے پاس خدا کی طرف سے ایک نور مطلق اور کتاب روشن آئی ہے۔ اس سے خدا ان لوگوں کو جو رضائے خدا پر راضی رہتے ہیں سلامتی کے راستے دکھلاتا ہے اور وہ نور لوگوں کو باذن اللہ ظلمات سے نکالکر عالم نور میں پہنچاتا ہے اور ان کو صراط مستقیم دکھا دیتا ہے۔ حاصل کتاب اللہ محمد مصطفیٰ نور ہے اور کتاب اللہ۔ کتاب مبین۔ روشن اور نورانی وَقَدْ جَآءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَاَنْزَلْنَا اِلَیْكُمْ نُوْرًا مُّبِیْنًا۔ تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے ایک برہان حق و باطل آیا ہے اور ایک نور مبین ہم نے تمہاری طرف نازل کیا ہے۔ وَكَفٰی بِهٖ فَخْرًا۔ اور عظمت و جلالت کتاب اللہ کے سمجھنے کیلئے اتنا ہی اشارہ کافی ہے باقی دوسرے حصص میں مطالعہ فرمائیں گے۔

## الاحادیث والروایات

جناب رسول خدا سے بسلسلۂ آباء طاہرین جناب صادق آل محمد روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلعم نے ارشاد فرمایا:-

انکم فی زمان ھدانۃ وانتم علی ظھر سفر والسیر بکم سریع فقد رایتم اللیل والنھار والشمس والقمر یبلیان جدید ویقربان کل بعید ویاتیان بکل موعود فاعدوا الجھاز لبعد السفار فقام المقداد

یعنی ارشاد فرماتے ہیں کہ بنی نوع انسانی تم رنج و بلا اور آفت فنا کے گھر میں ہو اور پا در رکاب تیز چلے جا رہے ہو۔ کیونکہ تم دیکھتے ہو کہ لیل و نہار اور شمس و قمر ہر نئی چیز کو پرانا اور ہر بعید کو قریب کر رہے ہیں اور ہر ایک وعدہ کو لا رہے ہیں پس اس طولانی سفر کیلئے سامان سفر تیار کرو

فقال یا رسول اللہ ما دار الھدنہ قال
دار بلاء وانقطاع فقال دار فناء وبلاء
فاذا التبست علیکم الفتن کقطع اللیل
المظلم فعلیکم بالقرآن فانہ شافع
مشفع وماحل مصدق من جعلہ امامہ
قادہ الی الجنۃ ومن جعلہ خلفہ ساقہ
الی النار وھو الدلیل یدل علی خیر
سبیل وھو الکتاب فیہ تفصیل وبیان
وتحصیل وھو الفصل لیس بالھزل
وھو کتاب لہ ظھر وبطن وظاھرہ حکمۃ
وباطنہ علم ظاھرہ انیق وباطنہ
عمیق لہ تخوم وعلی تخومہ تخوم لا
یحصی عجائبہ ولا یبلی غرائبہ فیہ
مصابیح الھدی ومنار الحکمۃ ودلیل
علی المعروف لمن عرفہ۔

حضرت مقداد صحابی رسول کھڑے ہوئے اور عرض
کیا یا رسول اللہ صلعم، دار الھدنہ سے کیا مراد
ہے؟ فرمایا بلا اور فنا کا گھر۔ پس جس وقت تم پر
فتنے شب تاریک کے ٹکڑوں کی طرح چھا جائیں
اور حق باطل سے مشتبہ اور ملتبس ہونے لگے۔
اختلاف پھیل جائے جھوٹے دعویدار اٹھ کھڑے
ہوں۔ گمراہ ہادی بن بیٹھیں تو اسوقت تم کو لازم
ہے کہ قرآن کو مضبوط پکڑو اور اس کو ہادی بناؤ
کیونکہ یہ ایسا شفیع ہے جس کی سفارش بارگاہ ایزدی
میں مقبول ہے اور ایسا مخبر ہے جس کو سچا مانا گیا ہے
جو اس کو اپنا پیشوا بنائیگا۔ یہ اس کو جنت میں پہنچائیگا
اور جو اس کو پس پشت ڈال دیگا اس کو یہ جہنم میں
ڈالیگا اور یہی ایسا رہنما ہے جو بہترین راستے کی ہدایت
کرتا ہے اور یہ ایسی کتاب ہے جس میں تفصیل احکام
بیان حق و باطل و تحصیل علوم و فنون ہے۔ اور یہ کلام
فیصل ہے بے اصل شے نہیں ہے یہ وہ کتاب ہے جسکی ایک صورت ظاہری ہے ایک صورت باطنی۔ اسکی صورت
ظاہری عین حکمت ہے اور اسکی صورت باطنی علم ویقین۔ ظاہر اس کا انیق ہے اور باطن عمیق اور اس
کے پرت ہیں اور پھر پرت پر پرت باطن در باطن۔ اس کے عجائبات کا شمار نہیں ہو سکتا اور اس کے
غرائب آثار کبھی مٹ نہیں سکتے اور کبھی بوسیدہ نہیں ہو سکتے +

کلام اللہ الناطق علی ابن ابی طالب کی خدمت میں حارث اعور حاضر ہوئے اور عرض کیا
یا امیر المومنین ہم جب آپ کی خدمت میں ہوتے ہیں تو آپ سے وہ باتیں سنتے ہیں جن سے ہمارا دین
مضبوط ہوتا ہے اور جب یہاں سے نکلکر باہر جاتے ہیں تو لوگوں سے ایسی مختلف و مشتبہ باتیں سنتے ہیں
کہ ہم نہیں جانتے کہ وہ کیا ہیں اور انکی اصل کیا ہے۔ فرمایا۔ کیا لوگ یہ حرکت کر گذرے؟ عرض کیا ہاں!
فرمایا میں نے رسول خدا سے سنا ہے کہ وہ فرماتے تھے کہ جبرئیل امین آئے اور کہا۔ اے محمد عنقریب
تیری امت میں فتنہ بپا ہوگا۔ تیری آنکھ بند ہوتے ہی فساد کھڑا ہو جائیگا میں نے عرض کیا کہ پھر اس سے

خلاصی اور رہائی کیونکر ہو؟ فرمایا کتاب اللہ کو اختیار کرو اور اس کو مضبوط پکڑو کہ اس میں گذشتہ اور آئندہ کی خبریں ہیں اور تمہارے درمیان جو معاملہ پیش آئے اسکا حکم اس میں موجود ہے اور یہ کلام حق و باطل میں فاصل ہے اور ہزل اور بے اصل نہیں ہے جس جبار و سرکش نے اس کے سوا کسی اور کتاب پر عمل کیا تو اللہ اُس کی گردن توڑ دیگا اور جو شخص اس کے سوا کہیں اور سے ہدایت ڈھونڈھیگا خدا اسے گمراہ کریگا۔ یہی کتاب خدا کی مضبوط رسی اور اس تک پہنچنے کا سلسلہ ہے۔ یہی ذکر محکم اور صراط مستقیم ہے۔ اس کو لوگوں کی خواہشیں ٹیڑھا نہیں کرسکتیں ہیں اور ان کی زبانیں اسکو مشتبہ نہیں بناسکتیں ہیں۔ یہ کتاب بار بار پڑھنے سے پُرانی نہیں ہوتی۔ اس کے عجائبات ختم نہیں ہوتے اور علماء کے اس سے دل سیر نہیں ہوتے۔ یہی کتاب ہے کہ اس کو جب بنی الجان نے سنا تو انکو یہی کہتے بن پڑا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا یَّهْدِیْٓ اِلَى الرُّشْدِ ہم نے ایک عجیب قرآن سُنا ہے جو راہ راست کی ہدایت کرتا ہے۔ جو اس کا قائل ہو وہ سچا مانا گیا اور جس نے اس پر عمل کیا مثاب و ماجور ہوا جس نے اس سے تمسک کیا صراط مستقیم پا گیا۔ هُوَ الْكِتَابُ الْعَزِيزُ الَّذِیْ لَا يَأْتِيهِ الْبَاطِلُ مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَلَا مِنْ خَلْفِهٖ تَنْزِيلٌ مِّنْ حَكِيمٍ مَجِيدٍ۔ یہی وہ عزت و حرمت والی کتاب ہے جس پر کسی طرف سے باطل آہی نہیں سکتا۔ آگے سے اور نہ پیچھے سے اور یہ خدائے حکیم مجید کی نازل کردہ کتاب ہے۔

نیز ایک خطبہ میں ارشاد فرماتے ہیں:۔

اعلموا ان هذا القران هو الناصح الذی لا يغش و الهادی الذی لا يضل والمحدث الذی لا يكذب وما جالس هذا القران احد الا قام عنه بزيادة او نقصان زيادة فی هدی او نقصان من عمی واعلموا انه ليس علی احد بعد القران من فاقة ولا لاحد قبل القران من غنی فاستشفوه من ادوائكم واستعينوا به علی لاوائكم فان فيه شفاء من اكبر الداء وهو الكفر والنفاق والغی والضلال فاسئلوا الله

یاد رکھو کہ یہ قرآن وہ ناصح مشفق ہے جس کی نصیحت و خیر خواہی میں کھوٹ نہیں اور وہ ہادی ہے جو گمراہ نہیں ہوتا اور کبھی راہ نہیں بھولتا اور وہ محدث و مخبر ہے جو کبھی جھوٹ نہیں کہتا اور جو شخص قرآن کی صحبت میں بیٹھا اسکو پڑھا یا سُنا یا زیادتی ہدایت لیکر اٹھا یا کچھ ضلالت و جہالت کم کر کے اُٹھا۔ یقین رکھو کہ قرآن کے بعد کسی اور کتاب کی احتیاج نہیں اور نہ اس سے پہلے لوگ اس سے مستغنی تھے پس اس سے شفا چاہو اور صحت تلاش کرو۔ اور اسی سے اپنی مصیبت اور

به وتوجهوا اليه بحبه ولا تسألوا به خلقه انه ما توجه العباد الى الله بمثله واعلموا انه شافع مشفع وقائل مصدق وانه من شفع له القرآن يوم القيامة شفع فيه ومن محل به القرآن يوم القيامة صدق عليه فان يناد مناد يوم القيامة الا ان كل حارث مبتلى في حرثه وعاقبة عمله غير حرثة القرآن فكونوا من حرثته واتباعه واستدلوه على ربكم واستنصحوه على انفسكم واتهموا عليه آرائكم واستغشوا فيه اهوائكم العمل العمل ثم النهاية النهاية و الاستقامة والاستقامة ثم الصبر الصبر والورع والورع. ان لكم نهاية فانتهوا الى نهايتكم وان لكم علما فاهتدوا بعلمكم وان للاسلام غاية وانتهوا الى غايته واخرجوا الى الله ما افترض عليكم من حقه وبين لكم من وظائفه انا شهيد لكم وحجيج يوم القيامة عنكم

سختی پر اعانت طلب کرو کیونکہ اس میں سب بڑے مرض کی دوا و شفا ہے یعنی کفر و نفاق اور بے دینی و ضلالت کی پس اسی کے وسیلہ سے خدا سے سوال کرو اور اس کی محبت کے ساتھ خدا کی طرف توجہ کرو اور اس کے بابت خلق سے سوال نہ کرو اس سے بڑھکر اور کوئی چیز نہیں ہے جس کے ذریعہ سے لوگ خدا کی طرف متوجہ ہوں اور یقین رکھو کہ یہ ایسا شفیع ہے جس کی شفاعت مقبول ہے اور یہ ایسا بولنے والا ہے جس کی بات تصدیق شدہ ہے اور بیشک جس کی قرآن شفاعت کرے تو روز قیامت اس کی شفاعت ضرور قبول کیجائے گی۔ اور جس کی قرآن شکایت کرے تو ضرور اس کے خلاف اس کی شہادت مقبول ہوگی۔

روز قیامت ایک منادی ندا دیگا کہ ہر ایک مزارع کو آخر میں خسارہ ہے اور اس کی بلا میں مبتلا ہوتا ہے مگر وہ لوگ جنہوں نے علوم قرآن کا بیج دلوں میں بو یا ہے اور دار الاعمال میں اس کی کھیتی کی وہ کبھی خسارے میں نہ رہینگے پس تم زراعت کرنے والے اور اس کی پیروی کرنے والے ہو اور اسی سے اپنے رکاب کا راستہ ڈھونڈھو اور اسی سے اپنے لئے نصیحت چاہو اور اسی کی کسوٹی پر اپنی آرا کو پرکھو اور اسی سے ان کو متہم قرار دو اگر وہ اس کے خلاف ہوں اور اسی سے اپنی خواہشات کی کھوٹ دور کرو۔ الخ

نیز بعثت رسول (صلعم) کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:۔

ثم انزل عليه الكتاب نورا لا تطفأ مصابيحه وسراجا لا يخبو توقده وبحرا لا يدرك

پھر خدائے تعالیٰ نے وہ کتاب اتاری جو ایک نور ہے جسکی شمعیں کبھی گل نہ ہونگی اور ایسا چراغ ہے جسکی

قعرہ و منهاجاً لا یضل نهجه و شعاعاً لا یظلم
ضوءه و فرقاناً لا یخمد برهانه۔ وتبیاناً لا تهدم
ارکانه وشفاء لا تخشی اسقامه وعزاً
لا تهزم انصاره وحقاً لا تخذل اعوانه
فهو معدن الایمان و بحبوبته وینابیع العلم
وبحوره ورياض العدل وغدرانه واثا
فی الاسلام وبنیانه واودیة الحق و
غیطانه وبحر لا ینزفه المنتزفون و عیون
لا ینضبها الماتحون ومناهل لا یغیضها
الواردون ومنازل لا یضل نهجها المسافرون
واعلام لا یعمی عنها السائرون و اکام لا
یجوز عنها القاصدون جعله الله ریاً لعطش
العلماء وربیعاً لقلوب الفقهاء ومحاج
لطرق الصلحاء ودواء لیس بعده داء
ونوراً لیس معه ظلمة وحبلا وثیقاً عروته
ومعقلا منیعاً ذروته، وعزاً لمن تولاہ
وسلماً لمن دخله وهدی لمن ائتم به
وعذراً لمن انتحله وبرهاناً لمن تکلم
به وشاهداً لمن خاصم به وفلجا
لمن حاج به وحاملا لمن حمله ومطیة
لمن اعمله وایة لمن توسم وجنة لمن
استلام وعلماً لمن وعی وحدیثاً لمن
روی وحکماً لمن قضی۔

روشنی کبھی بجھتی نہیں اور ایسا سمندر ہے جس کی
تھاہ معلوم نہیں ہو سکتی اور جس کی تہ تک عقول
انسانی کی رسائی ممکن نہیں ہے اور ایسا صاف و
سیدھا راستہ ہے جس پر چلنے سے کوئی گمراہ نہیں
ہو سکتا اور ایسی شعاع نور ہے جس کی ضو کبھی تاریک
نہیں ہوتی اور ایسی کتاب فارق حق و باطل ہے جس کی
دلیل کبھی سرد نہیں ہوتی۔ اور ایک ایسی عمارت ہے
جس کے ارکان اور ستون کبھی منہدم نہ ہونگے اور یہ
کتاب ایسی شفائے کامل ہے جس کے ساتھ بیماریوں کا
خطرہ نہیں رہتا اور یہ ایسی عزت و غلبہ ہے جس کے
ناصر و مددگار کبھی شکست نہیں کھا سکتے ہمیشہ
غالب رہتے ہیں اور فتح پاتے ہیں۔ یہ ایسی برحق کتاب ہے
جس کے اعوان و انصار کبھی ذلیل و رسوا مغلوب و
مقہور نہیں ہوتے ہیں۔ پس یہی کتاب ایمان کی
کان و وسط و مرکز قصر اسلام ہے اور یہ علم و حکمت
کے چشمے اور اس کے بحر مواج ہیں اور یہ عدل کے
باغیچے اور تالاب ہیں اور یہی اسلام کی اساس و بنیاد
ہے۔ یہ حق کی وادی اور کھادریں ہیں جن سے
نشوونمائے حق ہوتی ہے۔ یہ ایسا سمندر ہے جس کے
پانی کو پانی لینے والے کم نہیں کر سکتے۔ یہ ایسے
چشمے ہیں جن سے پانی بھرنے والے انہیں خشک
نہیں کر سکتے۔ یہ ایسے منبع ہیں جن پر اترنیوالے
انہیں سکھا نہیں سکتے۔ یہ ایسی منزلیں ہیں جہاں اترنیوالے
مسافر راہ نہیں بھول سکتے اور یہ ایسے نشان ہیں جن کے سہارے چلنے والے بھٹک نہیں سکتے۔
اور ایسے ٹیلے ہیں جہاں چلنے والے بے راہ ہو کر ہلاک نہیں ہو سکتے۔ اسی کتاب کو خدا نے اہل علم و

طالبان حکمت کی سیرابی کا ذریعہ بنایا ہے۔ اسی سے ان کی پیاس بجھتی ہے۔ فقیہوں کے قلوب صافیہ کے لئے فصل ربیع موسم بہار ہے کہ اس سے وہ قلوب تر و تازہ ہو جاتے ہیں۔ اور علم و فقہ کے پھول کھلاتے ہیں اور صالحین کیلئے جادۂ نجات یہی کتاب ہے۔ یہ کتاب ایسی دوا ہے۔ جس کے بعد کفر و شرک و نفاق کی بیماری لاحق ہی نہیں ہوتی اور ایسا نور ہے جس کے ساتھ ظلمت کا نام نہیں رہتا۔ اور کبھی تاریکی عارض ہی نہیں ہوتی۔ یہ خدا تک پہنچنے کی نہایت مضبوط رسی ہے۔ اور ایک قلعہ ہے جس کے کنگرے نہایت بلند ہیں جو اس کی محبت کرے اور اس سے ولا رکھے اس کیلئے عزت ہے اور جو اس کی سرحد میں داخل ہو جائے۔ اس کیلئے امن صلح ہے۔ جو اس کی پیروی کرے اس کیلئے ہدایت ہے جو اسکی طرف منسوب ہو جائے۔ اس کا ماننے والا کہلائے۔ اس کا عذر مقبول ہے اور اس کی حجت بالغہ ہے۔ جو اس کے ساتھ مخالف سے گفتگو کرے۔ اس کیلئے یہ دلیل قطعی و برہان یقینی ہے۔ جو اس کے ساتھ مخاصمہ کرے۔ اس کیلئے یہ شاہد بین ہے۔ جو اس کے ساتھ احتجاج و استدلال کرے اس کیلئے یہ فتح و ظفر ہے جو اس کا حامل ہو یہ کتاب اس کو اٹھانے اور سنبھالنے والی ہے جو اس پر عمل پیرا ہو۔ اس کیلئے منزل مقصود تک پہنچانیوالی سواری ہے۔ جو اس سے موسوم ہوا سکے لئے یہ حقانیت و صداقت کی نشانی ہے جو اسکو اپنی پناہ اور اپنی زرہ بنائے اسکے لئے یہ جائے پناہ اور محفوظ رکھنے والی سپر ہے۔ اور جو اس کو حفظ و ضبط رکھے اس کے لئے یہ ایک علمی خزانہ ہے۔ راوی علوم کیلئے یہ بہترین حدیث! ور فیصلہ کرنیوالے کیلئے حکم واضح ہے۔

## جامعیت کتاب اللہ

انسان ارتقاء نشو و نمائے مادیہ کے چھٹے درجے پر ہے۔ اور انواع اربعہ مرکبات۔ جماد۔ نبات۔ حیوان۔ انسان میں چھٹے مرتبہ پر یعنی آخر درجہ مکونات میں ہے۔ اور چونکہ یہ مسلم ہے کہ ہر نوع اپنے ماتحت انواع کے جملہ کمالات کو حاوی اور جامع ہوتی ہے۔ اس لئے حقیقت انسان جملہ انواع عالم کے کمالات و اوصاف کو جامع ہے۔ جو کچھ ان میں ہے وہ سب کچھ اس میں موجود ہے مع اپنے مخصوص کمالات کے جو ماتحت انواع میں نہیں ہیں اس لئے جو کچھ اس میں ہے وہ کسی میں نہیں اور ہم کہہ چکے ہیں کہ کل عالم خدا کی کتاب وجودی ہے اور حکما کا مسلمہ ہے کہ الانسان عالم صغیر والعالم انسان کبیر انسان چھوٹی دنیا ہے اور دنیا بڑا انسان ہے جو تمام عالم میں بڑے پیمانہ پر موجود ہے وہ انسان میں چھوٹے نمونے پر۔ انسان میں جو کچھ اجمالاً موجود ہے عالم میں وہ تفصیلاً موجود ہے اور جو عالم میں تفصیلاً موجود ہے وہ انسان میں اجمالاً اور انسان نتیجۃ اللہ ہے اور حضرت سر اللہ فی العلمین ارشاد فرماتے ہیں:- أتزعم انك جرم صغير۔ وفيك انطوى العالم الاكبر دوائك منك ولا تبصرو - ودائك فيك ولا تشعر +

پس حاضرین آپس میں جھگڑنے لگے حالانکہ نبی کے پاس تنازعہ درست نہیں ہے۔ اور کہنے لگے (معاذ اللہ) کیا رسول اللہ ہذیان میں ہیں۔ اور آپ نے فرمایا میرا پیچھا چھوڑ دو میں جس حال میں اس سے بہتر ہے جسکی طرف تم مجھکو بلاتے ہو۔ اور وقت وفات تین باتوں کی زبانی وصیت کی۔

[3] ایضاً۔ کتاب الخمس ص ۴۴۹ یقول یوم الخمیس وما یوم الخمیس ثم بکی حتی بل دمعہ الحصیٰ قلت (سعید ابن جبیر) یا ابا عباس وما یوم الخمیس قال اشتد برسول اللہ وجعہ فقال ائتونی بکتف اکتب لکم کتاباً لا تضلوا بعدہ ابداً فتنازعوا ولا ینبغی عند نبی تنازع فقالوا مالہ اھجر استفھموہ فقال ذرونی الذی انا فیہ خیر مما تدعونی الیہ فامرھم بثلث۔

[4] ایضاً۔ باب مرض النبی ص ۶۳۸ عبد اللہ بن عتبہ عن ابن عباس قال لما حضر رسول اللہ وفی البیت رجال فقال النبی ھلموا اکتب لکم کتاباً لا تضلوا بعدہ قال بعضھم (عمر بن الخطاب محشی وشارح بخاری) ان رسول اللہ قد غلب الوجع وعندکم القران حسبنا کتاب اللہ فاختلف اھل البیت فاختصموا فمنھم من یقول قربوا یکتب لکم کتاباً لا تضلوا بعدہ ومنھم من یقول غیر ذلک فلما اکثروا اللغو والاختلاف قال رسول اللہ قوموا۔ قال عبد اللہ (الراوی) فکان یقول ابن عباس ان الرزیۃ کل الرزیۃ ما حال بین رسول اللہ وبین ان یکتب لھم ذالک الکتاب لاختلافھم ولغطھم۔

[5] ایضاً۔ فی ھذہ الصفحۃ ص ۶۳۸ قال ابن عباس یوم الخمیس وما یوم الخمیس اشتد برسول اللہ وجعہ فقال ائتونی اکتب لکم کتاباً لن تضلوا بعدہ ابداً فتنازعوا ولا ینبغی عند نبی تنازع فقالوا ما شانہ اھجر استفھموہ فذھبوا یردون علیہ فقال دعونی فالذی انا فیہ خیر مما تدعونی الیہ۔

[6] ایضاً۔ کتاب المرض باب قول المریض ص ۸۴۶ عن عبید اللہ بن عبد اللہ عن ابن عباس قال لما حضر رسول اللہ وفی البیت رجال فیھم عمر بن الخطاب قال النبی ھلم اکتب لکم کتاباً لا تضلوا بعدہ قال عمر ان النبی قد غلب علیہ الوجع وعندکم القران حسبنا کتاب اللہ" فاختلف اھل البیت فاختصموا منھم من یقول قربوا یکتب لکم النبی کتاباً لن تضلوا بعدہ ومنھم من یقول ما قال عمر فلما اکثروا اللغوا والاختلاف عند النبی قال رسول اللہ قوموا عنی قال عبد اللہ وکان ابن عباس یقول ان الرزیۃ کل

حال بین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وبین ان یکتب لھم ذلک من اختلافھم ولغطھم۔

**ایضاً** کتاب الاعتصام باب کراہیۃ الاختلاف ص۱۹۵ عن عبید اللہ بن عبداللہ عن ابن عباس قال لما حضر رسول اللہ و فی البیت رجال فیھم عمر بن الخطاب قال ھلم اکتب لکم کتاباً لن تضلوا بعدہ قال عمر ان النبی غلبہ الوجع وعندکم القرآن "حسبنا کتاب اللہ" واختلف اھل البیت واختصموا فمنھم من یقول قربوا یکتب لکم رسول اللہ کتاباً لن تضلوا بعدہ ومنھم من یقول ما قال عمر فلما اکثروا اللغط والاختلاف عند النبی قال قوموا عنی قال عبید اللہ فکان ابن عباس یقول الرزیۃ کل الرزیۃ ما حال بین رسول اللہ وبین ان یکتب ذلک الکتاب من اختلافھم ولغطھم (بخاری مطبوعہ مطبع قدیمی احمدی میرٹھ ۱۲۸۲ھ) صحیح مسلم میں بطرق مختلفہ یہ حدیث مروی ہے اور مشکوٰۃ المصابیح میں بھی۔ صحیح مسلم میں بعینہ یہی الفاظ ہیں ایک جگہ بجائے "کتاب" "کتف" اور دواۃ کا لفظ زیادہ ہے اور ہجر بصیغہ مضارع آیا ہے۔ "فقالوا ان رسول اللہ یھجر"۔ اور مشکوٰۃ کے الفاظ مسلم کے موافق ہیں۔ قاضی عیاض نے الشفاء (القسم الثانی ص۱۸۹) پر عصمت رسول اللہ کو تسلیم کرتے ہوئے اس حدیث کا ذکر کیا ہے اور چند طرق حدیث کو نقل کیا ہے کہ یہ حدیث عصمت رسول اللہ کے خلاف ہے اور پھر اس کا جواب دیا ہے اور آخرالامر استفہام انکاری کے لباس میں پناہ ڈھونڈی ہے نقل عبارت کی ضرورت نہیں ہے اور صاحب مدارج النبوۃ نے ص۵۰۹ و ص۵۱۰ پر پنجشنبہ کا واقعہ درج کیا ہے اور لفظ ہجر کا ترجمہ بھی ہذیان ہی سے کیا۔ جیسا کہ اہل علم میں مسلم ہے وبطریق الشیعۃ فی اعلام الوریٰ ص۸۲ و ۸۳ قال ائتونی بدواۃ وکتف اکتب لکم کتاباً لن تضلوا بعدہ ابداً ثم اغمی علیہ فقام بعض من حضر فی اصحابہ لیلتمس دواۃ وکتفاً فقال لہ عمر ارجع فانہ یھجر فلما افاق قال بعضھم الا ناتیک یا رسول اللہ بکتف ودواۃ فقال ابعد الذی قلتم لا ولکن احفظونی فی اھل بیتی واستوصوا باھل الذمۃ خیراً واطعموا المساکین والصلوٰۃ وما ملکت ایمانکم فلم یزل یردد ذلک حتیٰ اعرض عن القوم بوجھہ۔ فرمایا دوات اور شانہ گوسفند لاؤ کہ میں تمہارے لئے ایک تحریر لکھدوں جس کے بعد کبھی گمراہ نہ ہوگے پھر آپ پر غشی چھاگئی اور حاضرین میں سے ایک

شخص اُٹھا کہ شانہ و دوات تلاش کرے تو عمر بن الخطاب نے کہا لوٹ آؤ یہ شخص تو ہذیان میں ہے۔ پھر جب رسول اللہ کو ہوش آیا تو کسی نے کہا یا رسول اللہ کیا ہم آپ کیلئے دوات و شانہ نہ لائیں۔ فرمایا کیا اس کے بعد جو تم کہہ چکے ہو؟ نہیں اب کیا ضرورت ہے لیکن میرے اہلبیت کے باب میں مجھے نہ بھول جانا۔ لحاظ رکھنا اور اہل ذمہ کیلئے بہتر وصیت کرتے رہنا۔ مسکینوں کو کھانا دینا۔ نماز پڑھنا اور اپنے ماتحتوں کا لحاظ رکھنا۔ بار بار یہی فرماتے رہے۔ تا اینکہ لوگوں کی طرف سے منہ موڑ لیا۔ انتہیٰ۔

غرض بخاری نے سات طرق سے بالفاظ مذکورہ اس حدیث قرطاس کو روایت کیا ہے اور مسلم نے چار طرق خاص سے۔ طبری نے اپنی تاریخ میں تین طرق سے اور مشکاۃ المصابیح میں تین طرق سے مروی ہے۔ اور قاضی نے شفا میں چند طرق سے اور ابن ابی الحدید نے ان بعض طرق و اسناد کو اپنی شرح نہج البلاغہ میں متعدد جگہ ذکر کیا ہے چنانچہ ایک جگہ کہتے ہیں۔ و فی الصحیحین عن عباس انہ کان یقول یوم الخمیس وما یوم الخمیس ثم بکیٰ حتی بلغ دمعہ الحصا قلنا یا ابن عباس وما یوم الخمیس قال اشتد مرض رسول اللہ ووجعہ فقال ائتونی بکتاب اکتب لکم لا تضلوا بعدی ابداً۔ فتنازعوا فقال انہ لا ینبغی عندی التنازع۔ قال قائل ما شانہ اھجرا ستفهموہ فذھبوا یعیدون علیہ فقال دعونی فالذی انا فیہ خیر لی من الذی انتم فیہ۔

ایضاً۔ قال لما احتضر رسول اللہ و فی البیت رجال منھم عمر ابن الخطاب قال النبی صلعم اکتب لکم کتاباً لا تضلون بعدہ۔ فقال عمر ان رسول اللہ قد غلب علیہ الوجع وعندکم القرآن۔ حسبنا کتاب اللہ۔ فاختلف القوم و اختلجوا فمنھم من یقول قربوا الیہ یکتب لکم کتاباً لا تضلون بعدہ ومنھم من یقول ما قالہ عمر فلما اکثروا اللغو والاختلاف عندہ علیہ السلام قال لھم قوموا عنی فقاموا وکان ابن عباس یقول ان الرزیۃ کل الرزیۃ ما حال بین رسول اللہ وبین ان یکتب ذٰلک الکتاب (جلد اول ص۲۲۴ نسخہ قلمی)

مضمون انکا وہی ہے جو اوپر مذکور ہوا و علیٰ ہذا القیاس دیگر کتب حدیث و سیر اور بلاشبہ یہ حدیث صحیح متواترات سے ہے۔ اس سے انکار گویا بدیہیات اور مسلمات تاریخی کا انکار ہے

**مطالب روایت**

اول۔ بنا بر روایت مسلمہ اہل اسلام ہے کہ رسول اللہ نے مرض الموت میں موافق حکم شریعت ایک تحریری وصیت اپنے بعد چھوڑنی چاہی۔

دوم۔ وہ وصیت امت کی بہبودی اور انکی ہدایت کیلئے تھی۔

سوم۔ اکثر اصحاب اس وقت حجرہ رسولؐ اللہ میں موجود تھے۔ ان میں بتصریح روایات حضرت عمر بھی تھے۔

چہارم۔ ان تمام روایات میں حاضرین میں سے صرف دو ہی شخصوں کا نام آیا ہے ایک راوی حدیث حضرت عبداللہ بن عباس دوم حضرت عمر بن الخطابؓ۔

پنجم۔ آنحضرت اس وصیت کو ہدایت امت کیلئے نہایت ضروری اور لازمی سمجھتے تھے اور صریحاً فرماتے تھے کہ اگر یہ وصیت لکھی گئی اور اس پر عمل کیا گیا تو ہرگز ہرگز گمراہی نہ ہوگی۔ اور اس کا دوسرا مفہوم یہ ہے کہ اس وصیت نامہ کے نہ لکھے جانے کی صورت میں ضرور امت کے لئے گمراہی ہے۔

ششم۔ آنحضرت نے سامان تحریر طلب کیا اور وصیت لکھنے کا ارادہ فرمایا تو حضرت عمر نے نہ چاہا کہ یہ وصیت لکھی جائے کبھی فرمایا مرض اور تکلیف مرض کے غلبے میں رسول اللہ ایسا کہہ رہے ہیں کبھی صاف کہا کہ ہذیان میں کہہ رہے ہیں۔

ہفتم۔ حضرت عمر اس تحریری وصیت کو ضروری نہ سمجھتے تھے اور ضروری نہ ہونے کی دلیل یہ پیش کی تھی کہ کتاب اللہ ہمارے پاس موجود ہے اور وہ کافی ہے حسبنا کتاب اللہ۔

ہشتم۔ اول اس پر اعتراض کرنیوالے حضرت عمر تھے اور کسی کے نام کی تصریح کسی حدیث میں نہیں۔ ان کے کہنے پر حاضرین کی دو پارٹیاں ہوگئیں ایک وہ جو کہتے تھے کہ لاؤ قلم دوات کہ رسول اللہ وہ تحریر لکھدیں جس کے بعد کبھی گمراہ نہ ہوگے اور بعض وہی کہتے تھے جو عمر کا قول تھا کہ کوئی ضرورت نہیں ہے۔ کتاب اللہ کافی ہے۔

نہم۔ یہ اختلاف و منازعہ اور شور و شغب اتنا بڑھا کہ رسول اللہ کو غصہ آگیا اور آخر اس خلق مجسّم سے ضبط و تحمل نہ ہو سکا اور فرمایا کہ اٹھ جاؤ۔ میرے پاس سے۔ نبی کے سامنے ایسی لغو باتیں درست نہیں ہیں +

دہم۔ اگر آنحضرت صلعم۔ خاموشی اختیار نہ فرماتے اور متنازعین کو گھر میں سے نہ نکالتے تو معاملہ بہت بڑھ جاتا اور صورت واقعہ بتلا رہی ہے کہ یقیناً منازعہ مجادلہ بلکہ مقاتلہ سے بدل جاتا۔

اگر موافق پارٹی تحریر پر زور دیتی اور سامان تحریر رسول اللہ کے پاس پیش کرتی تو حجرۂ رسولؐ میدان کارزار بن جاتا۔ امت کے شفیق اور مصلحت بین ہادی اور ریفارمر نے معاملہ کو خاموشی سے ٹھنڈا کر دیا۔

یازدھم۔ حضرت عبداللہ ابن عباس۔ عبداللہ بن عتبہ۔ عبید اللہ بن عبداللہ۔ سعید بن جبیر وغیرہ جس سے یہ حدیث بیان کرتے تھے۔ اتنے روتے تھے کہ اشک زمین پر گرتے تھے۔ اور زمین کے سنگریزے آنسوؤں سے تر ہو جاتے تھے۔ خصوصاً عبداللہ ابن عباس۔ خدا جانے دوسرے صحاب کی جو اس وصیت کے منتظر تھے کیا حالت ہوگی۔

دوازدھم۔ اسی وقت اسی ساعت عبداللہ ابن عباس نے یہ محسوس کر لیا تھا کہ امت محمدی میں عظیم فتنہ و فساد و اختلاف کی بنیاد قائم ہوگئی اور اسی وقت باہر نکلتے ہوئے کہتے تھے سب مصیبتوں سے بڑھکر مصیبت یہی کہ رسول اللہ کے وصیت نامہ لکھنے میں حائل و حارج ہو گئے۔

سیزدھم۔ مانعین خوب جانتے تھے کہ رسول اللہ بالقصد والارادہ تحریر وصیت نامہ چاہتے ہیں۔ ورنہ قبل تحقیق امر و استفہام آپس میں جرح و قدح رد و بدل لعن و طعن اور چیخ و پکار کی ضرورت نہ تھی اگر یہ احتمال واقعی تھا کہ شاید غلبۂ مرض سے ایسا فرما رہے ہیں تو ضرور افاقہ کا انتظار کرتے اور بعد افاقہ باادب دریافت کرتے کہ یا حضرت حضور کا منشاء کیا ہے؟

چہاردھم۔ "حسبنا کتاب اللہ" کہنا جس کے صاف و صریح معنی یہی ہیں جو رسولؐ اللہ کہنا چاہتے ہیں۔ اس کی ضرورت نہیں ہے۔ کیونکہ کتاب اللہ ہمارے لئے کافی ہے اسکی دلیل ہے کہ حقیقتاً وہ سمجھتے تھے کہ رسول اللہ واقعاً بالقصد والارادہ وصیت نامہ لکھنا چاہتے ہیں ورنہ عدم ضرورت وصیت نامہ کیلئے دلیل "حسبنا کتاب اللہ" کوئی معنی نہیں رکھتی۔

پانزدھم۔ بعض روایات میں ہجر و ہذیان کے نسبت کے ساتھ الف استفہام واقع ہوا ہے لیکن یہ وہاں جہاں بلفظ "قالوا" ہے۔ جہاں "قال عمر" یا قال بعضھم (یعنی عمر) ہے وہاں حرف استفہام نہیں ہے۔ جس کا صریح مطلب یہ ہے کہ حضرت عمر کے انہ یھجر یا قد غلبہ الوجع کہنے پر ہذیان کی نسبت دینے پر دوسرے لوگوں نے یہ کہا کہ پوچھو تو سہی کہ واقعی ایسا چاہتے ہیں یا یہ ہذیان میں کہہ رہے ہیں تمام روایات کو غور سے ملاحظہ کرنا چاہیئے۔ بنابریں بریت میں بحث استفہام غیر ضروری ہے اور استفہام انکاری سے تاویل کرنا بالکل لغو جیسا کہ ثابت کیا گیا۔ بلکہ ضرور اگر استفہام تھا تو اقراری ہی تھا اور اس کے یہ معنی ہیں کہ کیا یہ ہذیان نہیں ہے۔ اور جب تو ضرور حضرت بصحت ہوش و حواس و بالقصد والارادہ فرما رہے ہیں۔ پھر رد قول اور حسبنا کتاب اللہ کہنا دیدہ و دانستہ رسول اللہ

کی مخالفت اور ان سے مقابلہ کرنا ہے جو زیادہ فسیح ہے۔ علاوہ ازیں انکاری صورت میں بھی تو بہر حال رسول کی طرف ہذیان کی نسبت دی گئی ہے۔ رسول سے ظہور ہذیان کا امکان ثابت۔ استفہام انکاری کی صورت میں بھی لفظ کے معنی نہیں بدلجاتے۔ اب بھی یہ ہذیان ہی رہا +

**شانز دھم۔** آنحضرت نے اس اختلاف و تنازع اس بیہودگی اور اس نسبت ہجر و ہذیان اور اس شور و غوغا کے بعد اس وصیت نامہ کو قطعاً غیر مفید سمجھا اور واضح ہو گیا کہ غرض وصیت نامہ اب حاصل نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ غرض یہ تھی کہ امت میں اختلاف اور اختلاف سے گمراہی پیدا نہ ہو اور اختلاف آنحضرت کے سامنے ہی پیدا ہو گیا اور دو پارٹیاں ہو گئیں۔ ایک جماعت کہتی ہے کہ ضرور وصیت لکھی جائے۔ دوسری جماعت کہتی ہے کہ ہرگز نہ لکھی جائے کوئی ضرورت نہیں ہے۔ کتاب اللہ ہمارے لئے کافی ہے۔ اب اگر وصیت لکھی بھی جاتی تو یہی اختلاف رہتا اور دونو فریقین یہی کہتے رہتے اور عوام الناس کو کوئی فائدہ اس سے نہ ہوتا۔ کیونکہ مانعین و مخالفین صاف کہتے کہ یہ ہذیان کی حالت کی تحریر ہے اس کا کیا اعتبار۔ قرآن کافی ہے۔ چنانچہ ہمیشہ ایسے واقعات اب بھی ہوتے ہیں اور انکو ہر ذی فہم سمجھ لیتا ہے کہ اس تحریر کا اس نسبت ہذیان کے بعد کیا فائدہ ہو سکتا اب اگر ایک ہزار تحریریں بھی لکھوائی جائیں تو بھی بیکار محض تھیں۔ اسی واسطے رسول اللہ نے پھر کوشش نہ فرمائی۔ جو بات ہونی تھی ہو چکی جس فتنہ کے روکنے کا اہتمام تھا وہ واقع ہو گیا۔ سبق السیف العذل۔ اور ایسی حالت میں بقول بعض حضرات اگر حضرت علیؑ سامان تحریر پیش کر کے رسول اللہ سے ایسی حالت اختلاف تنازع اور شور و شغب میں کوئی تحریر لکھوا لیتے تو بآواز بلند یہ کہا جاتا کہ معاذ اللہ علیؑ نے ہذیان کی حالت میں لکھوائی ہے اور زبردستی دست مبارک نبوی سے دستخط کرا لئے۔ یہ قابل سند نہیں ہے۔ اور یہ بالکل واضح ہے پس نہ رسول اللہ اب ایسی غلطی کر سکتے تھے اور نہ علی مرتضیٰ۔ اگر یہ مان بھی لیا جائے کہ علی بھی وہاں اسوقت موجود تھے۔ گو روایات میں کہیں ذکر نہیں ہے۔

حقیقت امر یہ ہے کہ حضرت عمر نے قد غلب علیہ الوجع یا انہ یھجر اور حسبنا کتاب اللہ کے الفاظ برمحل استعمال فرمائے ہیں۔ نہایت دانائی اور گہری دور اندیشی سے کام لیا ہے اور نہایت مختصر جملوں سے بڑی بڑی تحریرات و تصنیفات و تدبیرات کو مات کر دیا۔ آجتک یہ الفاظ مؤثر ثابت ہو رہے ہیں اور نتائج دے رہے ہیں۔

**ہفتدھم۔** حضرت عمر نے نہایت دانائی سے رسول اللہ کے نبی ہونے اور ماننے سے ہذیان کی

نسبت دیکر انکار کر دیا ہے۔ اگر نبی کو ہذیان ہو سکتا ہے تو یقیناً کم سے کم وہ اس وقت حامل نبوت نہیں ہے۔ اور اس کی بات قابل اعتبار نہیں۔ اور اسی مقام سے مخالف مذاہب آج اعتراض کر رہے ہیں کہ جس نبی کو ہذیان ہو وہ یا ہمیشہ سے نبی نہ تھا یا اس وقت اس کی نبوت سلب ہو گئی تھی اور یہ قطعی بات ہے۔ ضرور حضرت عمر یا حضرت کو ہمیشہ سے نبی نہیں جانتے تھے۔ یا کم سے کم اس وقت جب ہذیان کی نسبت دے رہے تھے۔

**ھجدھم۔** حضرت عمر کا جملہ ان الرجل لیھجر یا اس کا ہم معنی انتہائی توہین محمدی کا مشعر ہے۔ معاذ اللہ معاذ اللہ۔ نقل کفر کفر نباشد۔ اس کا ترجمہ صحیح یہی ہے۔ ہوں۔ مرد کہ ہذیان بک رہا ہے۔ ہمارے پاس کتاب اللہ موجود ہے اور وہ ہمارے لئے کافی ہے۔ وصیت کیسی؟ اور اس کی کیا ضرورت؟! اور اہل عقل جانتے ہیں کہ ایسے موقع احتضار پر نبی تو نبی معمولی شریف انسان کو بھی ایسے الفاظ میں خطاب نہیں کیا کرتے۔ یہ لفظ تو ایسے مواقع پر بولا جاتا ہے۔ جہاں اس شخص کو نہایت ذلیل وحقیر سمجھا جاتا ہو اور اس سے دشمنی وعداوت میں ایسے الفاظ میں خطاب کیا جائے۔ ہوں مرد کہ بکواس کرتا ہے۔ بیشک حضرت عمر رسول عربی کو ایسا حقیر وذلیل جانتے تھے۔ اور بارہا اس کا ان سے ظہور ہوا ہے۔ اور وہ یقیناً اپنے نفس کو آنحضرت سے بہتر سمجھتے تھے انکو غلط کار جانتے تھے۔ خطاوار سمجھتے تھے۔ بنی ہاشم کا بادشاہ جانتے تھے۔ اور بنی ہاشم کی محبت میں گمراہ۔ ہرگز وہ نبی عربی کو اس معنی میں نبی نہ جانتے تھے۔ جس میں دنیا کے مذاہب جانتے ہیں اور جو اسلام میں نبوت کے معنے ہیں اور سب باتوں پر انکا یہی مقولہ کافی روشنی ڈالتا ہے۔

**نوزدھم۔** الفاظ حدیث حقیقۃً یہی ہیں۔ ان الرجل لیھجر مثلاً۔ لیکن چونکہ حضرات علماء اہل سنت حضرت عمر کو عملاً معصوم جانتے ہیں اور یہ جملہ ان سے یقیناً خلاف شان رسول صادر ہو گیا۔ اور پبلک میں شائع اور اس سے ان کے عقیدہ سے پردہ اٹھ گیا۔ لہذا وہ اس کی تاویل کرتے ہیں۔ اور تاویل معصوم ہی کے قول سے کی جاتی ہے۔ غیر معصوم کے قول کی تاویل کے کوئی معنی ہی نہیں جو الفاظ کے معنی ہیں وہی اس کا مفہوم ومطلوب ہے۔ لہذا اول تو ایسے اولیول نے الفاظ بدل کر لیھجر واھجر او ھجر وقد غلب علیہ الوجع سے تعبیر کیا اور جب اس سے کچھ حاصل نہ ہوا تو اس کے معنے میں تاویلیں کی ہیں اور آج تک کر رہے ہیں۔

نووی کہتے ہیں ہمزہ استفہام ہے۔ اور استفہام انکاری لیکن اوپر ہم نے بیان کیا کہ استفہام کی صورت میں بھی نسبت ہذیان رسول کی طرف ہو گئی۔ اور معنی ہذیان میں کوئی فرق نہیں پڑا استفہام

ہیں لفظ کے معنی نہیں بدلجاتے۔ اس کی نسبت رسول کی طرف بطور استفہام کرنے سے بھی یہی ثابت ہوا کہ رسول سے ہذیان صادر ہو سکتا ہے۔ اور یہی چیز قابل اعتراض ہے۔

یا کہتے ہیں کہ ملزوم بولکر عمر نے لازم مراد لیا ہے یعنی شدت درد مراد ہے اور شدت درد کو ہذیان لازم۔ ہم کہتے ہیں کہ اس صورت میں بھی وہی بات رہی یعنی رسول سے ہذیان کا امکان فائدہ کیا نکلا۔ ہذیان ہوتا ہی شدت مرض سے ہے۔

یا کہتے ہیں کہ ہجر ہجرت سے ہے یعنی کیا رسول دنیا سے کوچ کر رہا ہے۔ مگر یہ دروغ گورا حافظہ نباشد کا مصداق۔ کیونکہ ہجرت کے معنی میں ہَجَرَ زبان عرب میں کبھی استعمال نہیں ہوتا۔ بلکہ اس معنی میں ہمیشہ ھاجر استعمال ہوتا ہے۔ اور یہی قرآن و حدیث میں بھی آیا ہے جیسا کہ سفر سے سَفَرَ نہیں استعمال ہوتا۔ سَافَرَ ہوتا ہے۔ اور اسطرح اس معنی میں "اَھُجَرَ" بھی غلط ہے اور اسلئے اس کے معنے سوائے فحش و ہذیان اور کچھ نہیں ہو سکتے۔ جس کی نسبت حضرت عمر نے رسول کی طرف دیکر رسول کی سخت توہین کی ہے۔ اور نووی و کرمانی کی یہ تاویلات باطلہ صرف حسن ظن اور تعصب مذہبی اور مقتضائے محبت عمری پر مبنی ہیں۔

نیز اہل عقل سے یہ امر پوشیدہ نہیں ہے کہ عمل عمر و اصحاب عمر صاف بتلا رہا ہے کہ یہاں استفہام کا امکان محال ہے۔ اگر استفہام منظور ہوتا تو وصیت رد کیوں کی جاتی۔ فافہم و تدبر۔

اسی طرح بعض خوش فہم اصحاب کا یہ فرمانا کہ حضرت عمر سے حادثہ وفات رسول کے احساس سے وحشت۔ دہشت میں ایسا کلمہ نکل گیا ہے۔ عکبری۔ شارح متنبی نے اس کے شعر

أانطق فیک ھجرا بعد علمی　　　بانک خیر من تحت السماء

کی شرح میں لکھا ہے۔ الھجر القبیح من الکلام والفحش و ھجر اذا ھذی وھو مایقولہ المحموم فی الحمی و منہ قول عمر ابن الخطاب عند مرض رسول اللہ ان الرجل لیھجر علی عادۃ العرب یعنی ہجر قبیح کلام اور فحش بات کو کہتے ہیں اور ھَجَرَ بمعنے ھذی ہے یعنی ہذیان بکنا جو بخار کی شدت میں بخار والا کہا کرتا ہے اور اس ھجر سے عمر بن الخطاب کا قول ہے جو اس نے مرض رسول میں رسول سے کہا "ان الرجل لیھجر" (بیشک یہ مرد کہ بذیان بک رہا ہے) عرب کی عادت کے موافق۔ انتہی۔ اس سے ثابت ہے کہ یہ چیز عربی علم ادب میں مشہور و معروف و مسلّم ہے کہ حضرت عمر نے مرض الموت میں رسول کو ہجر کی نسبت اور ان الرجل لیھجر کہا اور ھجر ہذیان کے معنے میں استعمال ہوتا ہے۔ اور بس یہی اس کے معنے ہیں۔

سبحان اللہ! قبل از مرگ واویلا۔ اس وقت تو ایسی دہشت غالب ہوئی کہ عقل وہوش جاتے رہے۔ اور رسول کو ہذیان کی نسبت دینے لگے۔ مگر موت پر یہ دہشت رفع ہو گئی۔ اور تلوار لیکر سقیفہ میں جا کودے اور رسول کو بے گور وکفن چھوڑ کر بکر کی خلافت کا فیصلہ کر لیا۔ کیا موت رسول سے غم کرنے اور دہشت کھانیوالے ایسے ہی ہوتے ہیں کہ خبر بھی نہیں کہ رسول کب دفن ہوئے اور کس نے کیا۔ یا کبھی سنا ہے کہ کوئی دوست دوست کی موت پر گھبرا کر اس کو گالیاں دینے لگتا ہے۔ بیٹا باپ کی موت پر وحشت زدہ ہو کر باپ کو ہذیان کی نسبت دیتا اور برا بھلا کہتا ہے؟

پر لطف بات یہ ہے۔ کہ حضرت عمر خود نہ اس نسبت ہذیان دینے سے انکار کرتے ہیں نہ استفہام انکاری بتلاتے ہیں نہ وحشت و دہشت پر اصرار کرتے ہیں۔ بلکہ صاف اقرار کرتے ہیں اور اپنے کئے پر مصر ہیں اور اپنے کو اپنی تدبیر میں کامیاب جانتے ہیں اور صاف فرماتے ہیں مصلحت سے میں نے ایسا کہا تھا اور وصیت سے رسول اللہ کو روک دیا تھا۔ اور مدعی سست و گواہ چست کی مثال یہیں صادق آتی ہے۔ اور "تاویل القول بما لا یرضی قائلہ"۔ اسی کو کہتے ہیں۔ واقعی مقلد محبت میں عقل کے اندھے ہو جاتے ہیں۔

**بستم**۔ اسی دن اس وقت اور اس جملہ عمری حسبنا کتاب اللہ کہنے اور رسول کو ہذیان کی نسبت دینے سے مسلمانوں میں اختلاف پیدا ہو گیا۔ اور رسول کے قول کی اس وقت تصدیق ہو گئی۔ اور یہ اختلاف ہزارہا مسلمانوں کی گمراہی کا موجب ہوا۔ اور یہ وصیت رسول کے رد کرنے سے ہوا۔ جو رسول نے کہا تھا اسکی تصدیق ہو گئی۔ وصیت لکھی جاتی تو گمراہ نہ ہوتے۔ نہ لکھی گئی تو گمراہ ہو گئے۔

علامہ شہرستانی باوجود متعصب سنی ہونے کے اس حقیقت کا اقرار کرتے ہیں۔ اور یہہ لکھنے کے بعد کہ اول شبہ جو دیانت میں پیدا ہوا وہ شبہ ابلیسی ہے اور اول اختلاف اختلاف خلافت آدم۔ اور وہ حکم خدا کے مقابل اپنی رائے و قیاس پر عمل کا نتیجہ۔ اسی طرح مسلمانوں میں اول اختلاف ظاہری مرض الموت نبی میں رسول کے حکم کے مقابلہ میں اپنی رائے و قیاس پر عمل کرنے سے پیدا ہوا۔ واول تنازع وقع فی مرضہ فیما رواہ محمد بن اسمٰعیل البخاری باسنادہ عن عبد اللہ ابن عباسؓ قال لما اشتد مرضہ الذی توفی فیہ الخ۔ وقال الواقدی کان المسلمون عند وفات النبی علی عقیدۃ واحدۃ وطریقۃ واحدۃ الا من کان یبطن النفاق ویظہر الوفاق ثم نشاء الخلاف بینہم وذلک کاختلافہم عند

قول النبی فی مرض موته ایتونی بقرطاس اکتب لکم کتاباً لا تضلوا بعدہٗ حتیٰ قال عمر ان النبیؐ قد غلب علیہ الوجع حسبنا کتاب اللہ وکثر اللغط فی ذلک حتیٰ قال النبی قوموا عنی لا ینبغی عندی التنازع۔

آمدی نے کہا ہے کہ قرب زمانہ وفات رسول تک لوگ ایک ہی عقیدہ اور ایک ہی طریقہ پر تھے۔ سوائے انکے جو منافق تھے۔ پھران میں اختلاف پیدا ہو گیا۔ جیسے کہ رسول اللہ کے اس کلام کے وقت کہ میرے لئے کاغذ لاؤ کہ میں ایسی تحریر لکھدوں جس کے بعد کبھی گمراہ نہ ہو گے تو عمر نے کہدیا کہ رسول پر مرض کی شدت ہے اور اس حالت ہذیان میں یہ کہہ رہے ہیں ہمیں کتاب اللہ کافی ہے۔ وصیت نامہ کی ضرورت نہیں۔ اور آپس میں سخت تخالف تنازع اور شور و شغب ہوا اور نبی کو یہ کہنا پڑا کہ میرے پاس سے اٹھ جاؤ۔ میرے پاس شور و شغب کرنا اور جھگڑنا درست نہیں (بحوالہ واشح سماویہ)

بس دیکھو۔ ہذیان کی نسبت کے علاوہ خود یہ شور و شغب و تنازع و مخاصمہ ہی ثابت کرتا ہے۔ کہ اس جماعت کے دل میں رسول کی کوئی وقعت و حرمت نہ تھی۔ یا اس وقت سے حرمت رسول مفقود ہو گئی تھی۔ ورنہ کیا کبھی سنا ہے کہ کوئی جماعت رعیت اپنے بادشاہ کے سامنے ایسی لغو حرکت کر سکتی ہے اور ایسے نازک وقت میں جبکہ ذرا بلند آواز بھی بلا شبہ ایسے مریض کی اذیت کا باعث ہوتی ہے۔ اگر وہ ایسا کرے تو بلاشبہ بد تہذیب باغی و سرکش رعیت کہلائیگی خصوصاً جبکہ اس بد تہذیبی کے ساتھ اس کے حکم کو رو برو رد کر دے اور صاف انکار کہ ہمیں تمہارے اس حکمنامہ کی ضرورت نہیں ہے۔

رسول کے گھر میں بیٹھکر فضول باتیں کرتے رہنا ہی موجب اذیت رسول ہے۔ وذلک کان یوذی النبی تو اس کے پاس بیٹھکر جھگڑنا شور و شغب کرنا اور وہ بھی اس کے حکم کی اطاعت سے انکار کرنے میں کتنا اذیت دہ ہو گا؟ اور وہ بھی شدت مرض میں۔

اور رسول کو اذیت پہنچانا نقص ایمانی کی دلیل ہے اور لعنت ابدی کا موجب۔ وَالَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰہِ لَھُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ (توبہ ۷) اور جو لوگ رسول اللہ کو اسطرح اذیت پہنچاتے ہیں انہی کے لئے دردانگیز عذاب جہنم ہے

اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَھُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَھُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا۔ بیشک جو لوگ خدا ور رسول کو اذیت پہنچاتے ہیں۔ دنیا و آخرت میں انپر خدائی لعنت ہے

اور ان کیلئے ذلیل و خوار کرنے والا عذاب اس نے تیار کر رکھا ہے۔ جو لوگ مومنین مومنات کو تہمت لگا کر اذیت پہنچاتے ہیں وہ سخت گناہ کے مرتکب ہوتے ہیں تو معصوم پیغمبر کو ہذیان کی تہمت لگانے والے کس عذاب و لعنت کے مستحق نہ ہونگے۔ وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا (احزاب ع) اور وہ لوگ جو مومنین و مومنات کو ان کئے کی تہمت لگاتے ہیں تو بیشک وہ سخت بہتان اور گناہ کے مرتکب ہیں۔ اعاذنا اللہ من ذالک اس سے اس قول کی لغویت بھی ثابت ہو گئی کہ حضرت عمر نے اس لئے رسول کو روکا تھا۔ کہ حضرت کو اس شدت مرض میں وصیت لکھوانے میں اذیت ہوگی۔ کیونکہ وصیت لکھوانے میں یقیناً اذیت نہ تھی وہ خود لکھواتے اور لکھوا سکتے تھے۔ اذیت اس کو رد کرنے سے ہوئی۔ اور نتیجہ برعکس نکلا۔

حدیث قرطاس اور ملا محمد یعقوب لاہوری کا فیصلہ۔ خیر جاری شرح صحیح بخاری میں تحریر فرماتے ہیں۔ لاشك فی ان رسول اللہ رای المصلحة فی کتابة الکتاب بدلیل قوله لن تضلوا بعدی۔ ولاشک ایضا ان عمر نهی الاصحاب عن احضار الدوات والقلم ولاشک ایضا ان اهل البیت الحوا علی احضارهما وطال النزاع بین الفریقین حتی اخرجهم النبی جمیعا وهذا القدر مما یتبادر الی الذهن من نص الحدیث ولا یرتاب فیه احد۔ اس میں شک نہیں کہ رسالتمآب کے نزدیک اس تحریر کے لکھانے میں ضرور مصلحت تھی جو آپ کے لفظ "لن تضلوا بعدی" سے صاف ظاہر ہے۔

اور اس میں بھی شک نہیں کہ عمر نے اصحاب کو قلم دوات لانے سے منع کیا۔ اور اس میں شک نہیں کہ اسوقت جو گھر میں موجود تھے وہ قلم دوات لانے پر سخت مصر تھے اور اسی وجہ سے فریقین میں سخت اختلاف و تنازعہ ہوا۔ یہاں تک کہ نبی نے ان سب کو نکلوا دیا اور بس اتنی بات نص حدیث سے حقیقةً ذہن میں آتی ہے جس میں کسیکو شک نہیں ہو سکتا۔ انتہیٰ ہم کہتے ہیں۔ کہ یوں بھی کہئے کہ اس میں شک نہیں کہ حضرت عمر نے ضرور رسول اللہ کو ہذیان کی نسبت دی اور نبوت کو ذلیل کر دیا اور ہجر کے بس یہی معنی ہیں۔

بدرالدین عینی عمدۃ القاری شرح بخاری میں لکھتے ہیں۔ ومن جملة تنازعهم ردهم علیه الخ اور من جملہ تنازع اصحاب و قول رسول ہے اور یہی معنی اس جملہ حدیث کے ہیں کہ فذهبوا یردون علیه ویردی یردون عنه۔ ای عما قاله۔ اسیواسطے رسول نے فرمایا کہ بس مجھے اسحالت میں رہنے دو جس

میں ہوں وہی اب میرے لئے اس سے بہتر ہے جس کی طرف تم مجھے دعوت دیتے ہو۔ یعنی ترک ترک کتابت وصیت ونزاع اور اسی واسطے ابن عباس کہتے تھے مصیبت ہائے مصیبت کہ رسول اللہ کی وصیت میں حائل ہو گئے اور اس کو نہ ہونے دیا اور امت گمراہی میں پڑ گئی۔ اور چند لمحہ کے بعد آپ پھر گویا ہوئے اور تین اور وصیتیں فرمائیں مثلاً مشرکین کو عرب سے نکال دو۔

## قرآنی فیصلہ

ان بیانات استدلالیہ سے بھی اس کے ثبوت میں کوئی شک باقی نہیں رہا۔ کہ حدیث قرطاس صحیح متواتر ہے اور ضرور حضرت عمر نے حضرت رسالتمآب کے حکم کو رد کیا اور ہذیانی کہکر سخت توہین رسالت کی۔ رسول روز قیامت اسی کی شکایت فرمائینگے اور زبان قدرت سے آیۂ ذیل اسی حقیقت کی طرف ناظر ہے۔ "قَالَ الرَّسُولُ يَا رَبِّ اِنَّ قَوْمِي اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا"۔ رسول کہیگا اے میرے پروردگار میری قوم نے اس قرآن کو ہذیان کہا۔ اور معاذ اللہ لغو قرار دیا۔

رسول کی شان ماینطق عن الھویٰ ہے اور قرآن اس کی وحی۔ گویا قدرت کی طرف سے جو زبان رسول سے نکلتا ہے۔ قرآن ہے۔ اور یہ وصیت کے الفاظ بھی اسی زبان سے نکلے تھے اور اسی خبر کے متعلق جو قرآن میں مذکور ہے۔ اور بلا شبہ بحکم خدا نکلے تھے۔ حضرت عمر نے اسکو ہذیانی بکواس کہدیا۔ مہجور ھُجر کا مفعول ہے اور معنی صاف ظاہر۔ اب کس کی مجال ہے جو انکار کرے کہ حضرت عمر نے رسول کو ہذیان کی نسبت دی تھی۔ اور رسول کو اس کی شکایت تھی اور ایسا کرنا رد قرآن اور انکار اتباع قرآنی۔

بعض حضرات اس کی یہ تاویل کرینگے کہ مہجور ھجر کا بھی مفعول ہے۔ اور یہاں وہی معنی مراد ہیں لیکن اس سے در اصل ہمارا ہی مدعا ثابت ہے۔ کہ رسول کا یہ کہنا کہ پروردگار میری قوم نے قرآن مہجور و متروک بنا دیا ہے۔ اور تیرے حکم کو چھوڑ بیٹھی۔ اس کا مطلب بھی یہی ہے کہ آیت قرآن کو ترک کر بیٹھی یعنی اس کی تعلیم پر عمل نہیں کیا۔ جو میں کہتا تھا وہ نہ مانا اور یہی ہذیان کہکر حکم رسول ترک کرنے کا نتیجہ ہے۔ لہذا بات ایک ہی رہی۔ ہذیان سے نجات محال ہے فتفکر فیہ فانہ دقیق۔

## تکملہ

یہاں حضرت عمر کی بریت میں یہ شبہ پیدا کرنا یا کہئے کہ حضرت رسول مقبول پر صریح اعتراض کہ جب آیۂ اکملت لکم دینکم الآیہ نازل ہو چکی اور دین اس سے یکمل تو اب کونسی دینی بات باقی رہ گئی تھی جسکو رسول کہنا یا لکھوانا چاہتے تھے۔ لہذا اس

وصیت کی ضرورت نہ تھی اور رسول درصل ایسا کہنے میں غلطی کر رہے تھے۔ اسیواسطے عمر نے
ان کو روک دیا۔ خدا و رسول دونوں ہی کی توہین ہے اور وہی بات جو ہجر کی نسبت ہم کہہ چکے ہیں کیونکہ
تکمیل دین و اتمام نعمت کے یہہ معنی ہیں کہ نزول قرآن ختم ہو گیا۔ اب کوئی آیت نازل نہ ہوگی اور
کوئی نئی شریعت اب اور اس کے بعد بھی نازل نہ کی جائیگی لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ رسول
آج سے معزول کردیا گیا اور اس کی تبلیغ سلب کرلی گئی۔ اور زبان بند کردیگئی اب وہ قوم کو کچھ نہ
کہیگا اور ان کو نصیحت یا وصیت نکریگا۔ تنزیل بند ہوئی ہے نہ تبلیغ۔ تنزیل خدا کا کام ہے وہ ختم ہو گیا
تبلیغ رسول کا کام ہے وہ ہوتا رہیگا جبتک رسول میں دم ہے آخری سانس تک وہ ہادی ہے مبلغ ہے۔ مذکر ہے ناصح
ہے بلکہ آخری وقت نصیحت و وصیت و تذکیر و تذکر واجب و لازم ہے اور وصیت تو انہی امور کی ہوا کرتی ہے
جو وہ کرتا رہا ہے اور جس کو وہ آئندہ باقی اور جاری رکھنا چاہتا ہے۔ وصیت کیلئے یہ کب ضروری
ہے کہ وہ ایسی بات ہو جو پہلے نہ کہی اور نہ کی گئی ہو۔ چنانچہ رسول نے اس آخری وقت اور عین اس
وقت میں جس کو حضرت عمر اینڈ کو ہذیان کہہ رہے ہیں۔ بہت سی نصیحتیں کی ہیں اور ان میں کوئی
نئی بات نہ تھی۔ کہے ہوئے کو آخر وقت دوہرا رہے تھے اور وصیت فرما رہے تھے۔

علامہ ابن خلدون اپنی تاریخ جلد دوم میں لکھتے ہیں (مرض النبی) ..... مرض الموت

ثم جمع رسول الله اصحاب۔ فرحب بهم
وعیناه تدمعان ودعالهم کثیراً۔ وقال
اوصیکم بتقوی الله واوصی الله بکم
واستخلفه علیکم واودعکم الیه۔ انی
لکم بشیر نذیر الا تعلوا علی الله فی بلاده
وعباده فانه قال لی ولکم تلك الدار
الاخرة نجعلها للذین لا یریدون علواً
فی الارض ولا فساداً والعاقبة للمتقین
الیس فی جهنم مثوی للمتکبرین۔ ثم
سألوه عن مغسله قال الادنون من
اهلی۔ وسألوه عن الکفن فقال فی ثیابی
هذه او ثیاب مصر او حلة یمانیة و

میں آنحضرت نے اصحاب کو اپنے پاس اکٹھا کیا انکو
خوش آمدید کہا جبکہ آپ کی آنکھوں سے آنسو جاری
تھے اور انکو بہت دعائیں دیں اور فرمایا میں تمکو
پرہیزگاری کی وصیت کرتا ہوں اور تمکو خدا کی
سپرد کرتا ہوں اور اپنے بعد اس کو تمپر محافظ
چھوڑتا ہوں اور اسکو تمہیں دیتا ہوں۔ کہ میں
ہی تمہارے لئے رسول بشیر و نذیر ہوں کہ خدا
کے ملکوں اور بندوں میں خدا پر علو حاصل نہ کرو
متکبر و متسلط نہ بنو۔ کیونکہ اس نے مجھکو اور تمکو کہا ہے
کہ یہ دار آخرت ہم نے ان لوگوں کے لئے بنایا ہے
جو زمین میں سربلندی اور تسلط نہیں چاہتے۔ اور
فساد نہیں کرتے اور انہی کا انجام بخیر۔ کیا جہنم

سألوه عن الصلوٰة عليه فقال ضعوني على سريري في بيتي على شفير قبري ثم اخرجوا عني ساعة حتى تصلي على الملائكة ثم ادخلوا فوجاً بعد فوج فصلّوا وابتدءٔ اهلي ثم نساءهم وسئلوا عمن يدخل القبر فقال اهلي ثم قال ائتوني بدواة وقرطاس اكتب لكم كتاباً لا تضلوا بعدى فتنازعو فقال بعضهم اهجر يستفهم ثم ذهبوا يعيدون عليه ثم قال دعوني فما انا فيه خير لي مما تدعونني اليه فاوصى بثلث وقال ان اخرجوا المشركين من جزيرة العرب وان اجيزوا الوفد كما اجيزهم و سكت عن ثالثة او نسيها الراوي۔

متکبر دل ہی کی نشستگاہ نہیں ہے۔ پھر صحابہ نے آپ کے غسل کی بابت پوچھا تو فرمایا میرے قریبی رشتہ دار اہل بیت غسل دیں۔ پھر کفن کی بابت دریافت کیا تو فرمایا کہ میرے انہی کپڑوں میں مجھکو کفن دیا جائے یا مصری کپڑوں میں یا یمنی حلّے میں اور نماز کی بابت پوچھا تو فرمایا کہ مجھکو میرے تابوت میں اسی گھر میں قبر کے کنارے رکھو۔ اور پھر تم گھڑی بھر کیلئے باہر نکل جاؤ کہ پہلے فرشتے مجھ پر نماز پڑھ لیں پھر تم گروہ گروہ داخل ہو اور نماز پڑھو۔ اور پہلے میرے اہل بیت پڑھیں اور پھر انکی عورتیں پھر تم لوگ اور پوچھا کہ آپ کو قبر میں کون اُتارے تو فرمایا میرے اہل بیت پھر فرمایا اب میرے لئے تم دوات اور کاغذ لاؤ کہ میں تمہیں ایک ایسی تحریر لکھدوں جس کے بعد تم ہرگز کبھی گمراہ نہ ہوگے۔ تو لوگوں نے تنازعہ شروع کر دیا۔ اور بعض نے کہدیا سمجھو تو کیا یہ ہذیان میں کہہ رہے ہیں پھر کچھ لوگ آپ کی بات لوٹانے اور آپکا قول رد کرنے لگے تو فرمایا جانے دو میں جس حالت میں ہوں اور جو کہہ رہا اور کر رہا ہوں وہ اس سے بہتر ہے جس کی طرف تم بلاتے ہو (نزاع اور ترک تحریر وصیت) پھر آپ نے تین وصیتیں کیں۔ ایک یہ کہ مشرکین کو جزیرۃ العرب سے نکال دو۔ دوسرے یہ کہ جو وفود دیگر اقوام اور دیگر ممالک سے آئیں تو انکو اسی طرح سے اکرام و انعام کے ساتھ بھیجو جس طرح میں بھیجتا تھا۔ اور تیسری وصیت سے آپ خاموش ہو گئے یا آپنے بیان کر دی تھی مگر راوی بھول گیا۔

اس بیان و تحریر علامہ سے یہ امور واضح ہیں:۔

الاول۔ حضور انور نے مرض الموت میں بہت سی وصیتیں کیں اور مسلمانوں نے انکو قبول اور تسلیم کیا۔ اور آیۂ تکمیل دین کے نزول کو کافی اور ہدایت و نصیحت رسول سے مستغنی نہیں سمجھا۔ جیسا کہ آج زیور شرم و حیا سے عاری علماء سمجھ رہے ہیں۔

[illegible]

نہ کہا کہ معاذ اللہ یہ ہذیان کی باتیں ہیں اور رسول شدت مرض میں یہ کہہ رہا ہے۔

الثالث۔ لفظ دوات اور کاغذ آتے ہی بعض اصحاب کا رنگ بگڑ گیا اور وہ رسول جو ابھی ہدایات فرما رہا تھا۔ اور احکام دین تعلیم دے رہا تھا۔ اور آخری وصیت کر رہا تھا۔ اب ہذیان میں مبتلا بتلا دیا گیا اور کہنے والے نے کہہ دیا "ان الرجل لیھجر"۔ بیشک یہ شخص ہذیان بک رہا ہے تاکہ اختلاف پڑ جائے اور اختلاف کی صورت میں بات رہ جائے اور وصیت نہ لکھی جائے اور اگر لکھی بھی جائے تو بیکار و بے وقعت ہو جائے۔

اگر معاذ اللہ ہذیان رسول کو ہو سکتا ہے تو اسی وقت وہ یہ وصیتیں بھی کر رہا تھا وہ ہذیانی کیوں نہ کہی گئیں۔ طلب قرطاس فوراً کیوں ہذیان بنگئی؟ نہیں ہذیان نہیں۔ رسول کی ذات اس سے پاک ہوتی ہے۔ یہ سیاست عمری تھی۔ وہ منشائے رسالت کو سمجھے ہوئے تھے اور مقتضائے وصیت کو خوب پہچانتے تھے۔ دیدہ و دانستہ رسول کو ہذیان کی نسبت دیکر اس اہم وصیت سے روک دیا جو انکے منشائے قلبی کے خلاف ہونے والی تھی اور جس کے بعد وہ اپنی سیاست کو جاری نہ کر سکتے تھے۔ اور انکا آئندہ پروگرام سب اُلٹ جاتا تھا۔

الرابع تجہیز و تکفین رسول کی وصایا کو اسیطرح ادا کیا یا کرایا گیا۔ جس طرح رسول نے وصیت کی تھی۔ اور اہل بیت رسول نے غسل تکفین اور تدفین رسول کے فرائض ادا کئے اور کسی صحابی نے یہ نہ کہا کہ تمہارا حق نہیں۔ رسول ہذیان کی حالت میں تمہارے لئے یہ وصیت کر گیا تھا۔ کیونکہ اس سے اُن کے آئندہ پروگرام میں کوئی فرق نہ آتا تھا۔

الخامس۔ اس کے ضمن میں یہ بھی تاریخی حقیقت ہے کہ رسول اس حالت میں مسجد میں تشریف لیگئے اور حضرت ابو بکر کو ہٹا کر جو حضرت عائشہ کی حسن سیاست سے آگے بڑھ گئے تھے رسول نے مسلمانوں کو نماز پڑھائی اور نماز رسول صحیح قرار پائی۔ ورنہ اگر رسول کو مرض الموت میں ہذیان ہوتا ہے تو یہ نماز بھی ہذیانی ہی سمجھنی چاہیئے تھی اور سب مسلمانوں کو اس کا اعادہ لازم۔ بلکہ اسی وقت مسجد سے نکل جاتے کہ رسول تو ہذیان کی نماز پڑھا رہا ہے اور یہ وہی نماز تھی جس کے لئے بار بار فرمایا تھا میرے حبیب کو بلاؤ میرے حبیب کو بلاؤ کہ وہ نماز پڑھائے اور حضرت عائشہ نے اپنے حسن تدبیر سے حضرت ابو بکر کو مسجد میں بھیجا اور امام جماعت بنا کر کھڑا کر دیا۔ اور اس وجہ سے اس تکلیف کے عالم میں حضرت علی او فضل بن عباس کے کندھوں پر سہارا دیکر اور گھسٹ کر مسجد جانا پڑا اور خود نماز پڑھائی اور آج حضرات اس سیاست حضرت عائشہ سے فائدہ اٹھارہے

ہیں اور کہتے ہیں رسول اللہ نے ابوبکر کو نماز پڑھانے کا حکم دیا تھا۔ اور امام جماعت بنایا تھا اور اس پر یہ خوش فہمی کہ یہ دلیل ہے کہ رسول انہی کو اپنے بعد خلیفہ بنانا چاہتے تھے۔

اگر واقعاً ایسا ہوا تھا اور رسول نے اس عالم مرض الموت میں جس میں ہذیان ہوتا ہے ابوبکر کو حکم دیا تھا۔ تو بس یہ ہذیانی بات تھی وہ سند و دلیل کیسے ہوگئی؟

یعنی حدیث قرطاس سے قبل کی بھی وصیت رسول صحیح تسلیم کرلیگئی اور اس کے بعد کی بھی لیکن درمیان میں حدیث قرطاس کو ہذیانی کہدیا گیا۔ تو یقیناً حضرت عمر نے دیدہ و دانستہ اس وصیت خاص کو روکنے کیلئے رسول کی یہ توہین کی تھی۔ اور یہ پروگرام گویا پہلے سے ذہن میں تھا اور بہت گہری بات تھی یعنی وہ اپنے خلاف منشار رسول کا کوئی حکم ماننے کو تیار نہ تھے اور یہی انکار دین و مذہب تھا اور اطاعت رسول کو واجب نہ جانتے تھے اور اس سے ان کے ایمان کی قلعی کھل جاتی ہے۔ اور یہ واقعہ اس کا آئینہ ہے۔ اور حضرات علمار اسی ایمان عمر کو سنبھالنے کیلئے حدیث کا انکار یا اس کی تضعیف یا اس کی تاویل کرتے ہیں۔ ورنہ واقعہ صاف اور واضح ہے۔ اور نتیجہ ظاہر۔ فافہم وتدبر۔

## رسول اللہ کیا چاہتے تھے؟

ہم اس خوش عقیدتی کے تو قائل ہو ہی نہیں سکتے کہ یہ کہدیں کہ کوئی فرد امت پیغمبر امت سے بڑھکر امت کا شفیق انکی بہبودی کا جاننے والا۔ ان کی مصلحت کا پہچاننے والا ہو سکتا ہے۔ امت ناقص العقل۔ نبی کامل العقل۔ امت غیر معصوم۔ نبی معصوم۔ امت "ما اوتیتم من العلم الا قلیلا" کا مصداق۔ نبی "علمك مالم تكن تعلم" کا مصداق اور اس کتاب مبین کا حامل جس کی شان "لا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین" ہے۔ نبی کا علم علم لدنی موہبتی بالہام وحی الٰہی۔ امت کا علم کسبی و اکتسابی۔ ناقص و محدود۔ نبی نور بحت۔ امت ظلمت محضہ۔ نبی مظہر خدا۔ امت بندہ دنیا۔ نبی حرص و ہوا سے پاک۔ امت ہوا و ہوس کا پتلا کیونکر ممکن ہے کہ کوئی امتی نبی امت سے بڑھکر امت کا مصلحت داں ہو جائے۔ ایسا کہنا اور اس کا قائل ہونا صاف اور صریح الفاظ میں نبوت سے انکار کرنا بلکہ نبی کے ساتھ خدا کو بھی (معاذ اللہ) جاہل و سفیہ بنانا ہے کہ وہ ایسے نبی کو امت پر حاکم بنا تاہے۔ اور حکم دیتا ہے کہ جو کچھ یہ کہے یا کرے وہی تم کہو اور کرو۔ "ما اتکم الرسول فخذوہ وما نہاکم عنہ فانتہوا" "وصلوا علیہ وسلموا تسلیما"۔ "ومن یطع الرسول فقد اطاع اللہ"۔ چنانچہ قاضی عیاض قائل ہیں کہ قد تقررت عصمتہ فی اقوالہ فی جمیع

احوالہ وانہ لایصح منہ فیھا خلف ولا اضطراب فی عمد ولا سھو ولا صحۃ ولا مرض ولا جد ولا مزح ولا رضی ولا غضب یعنی آنحضرت کا ہر حال میں ہر قول میں معصوم ہونا مسلّم ہے اور کسی بات میں خلاف ورزی یا بے ضابطگی ممکن نہیں نہ عمداً نہ سہواً نہ صحت میں نہ مرض میں نہ واقعی طور پر اور نہ مزاحاً نہ خوشی کی حالت میں اور نہ غیظ و غضب کی حالت میں۔
بنابریں آپ جو فرماتے تھے اور جو کچھ چاہتے تھے وہ حق تھا عین صدق تھا عین ہدایت تھا۔ عین حکم خدا تھا اور ضرور بالضرور وصیت ایسی ہی ہوتی کہ اس کے بعد ہرگز ہرگز امت گمراہ نہ ہوتی۔ لیکن یہ کہ وہ کیا ہوتی حضور صلعم کیا کہنا چاہتے تھے اسکی حقیقت کو یا تو رسول اللہ جانیں یا خدا جانے یا اور صاحبان علم لدنی ہم تو جب ہی جانتے جب وہ واقع ہو جاتی۔ ہاں اتنا صریحاً معلوم ہے کہ وہ امت کی ہدایت کیلئے تھی اور ایسی ہی چیز تھی جس پر امت کی ہدایت موقوف تھی اور اس کی تشریح آئندہ خود معلوم ہو جائیگی۔
بخاری۔ صاحب مدارج اور تحفہ اثنا عشریہ کے مواقق تو ایک روایت اہل سنت میں یہ ہے کہ وہ حضرت ابوبکر کی خلافت کی تصریح فرمانی چاہتے تھے اور صاحب تحفہ بطور طنز فرماتے ہیں کہ خوش عقیدہ اہل تشیع یہ خیال کرتے ہیں کہ آنحضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کی خلافت کو تحریر میں لانا چاہتے تھے۔ ہم دونوں کا امکان فرض کئے لیتے ہیں ممکن ہے کہ وہ حضرت ابوبکر کی خلافت کو تحریر فرمانا چاہتے ہوں۔ ولا حجر فی الامکان لیکن حضور کے الفاظ کا مقصود یہ ہے کہ اس وصیت کے بعد امت ہرگز گمراہ نہ ہوگی اور امت میں اختلاف نہ پڑیگا۔ کیونکہ یہ اختلاف عین گمراہی ہے۔ پس اس امکان کی صورت میں مدعا یہ ہوا کہ اگر حضرت ابوبکر خلیفہ ہو جاتے تو امت گمراہ نہ ہوتی۔ منشاء وصیت یہی ہے لیکن واقعہ یہ ہے کہ بقول جمہور حضرت ابوبکر ہی خلیفۃ المسلمین ہوئے۔ مگر اختلاف بڑھا۔ یہاں تک کہ آجتک بڑھ رہا ہے۔ امت محمدی کے تہتر فرقوں میں سے بہتّر گمراہ اور ضال ہیں اگر یہ صحیح ہے کہ حضرت ابوبکر کی خلافت کو تحریر فرمانا چاہتے تھے اور فرماتے تھے کہ اس کے بعد گمراہ نہ ہوگے تو معاذ اللہ آنحضرت کا خیال بالکل غلط نکلا حضرت ابوبکر خلیفہ بھی ہوئے اور امت گمراہی سے نہ بچی۔
اب دوسرا احتمال یہ ہے کہ مثلاً آنحضرت علی کی خلافت چاہتے تھے اور مدعا یہ نکلا کہ اگر علی نمبر اول خلیفہ اور جانشین برحق پیغمبر مان لئے جاتے تو امت گمراہی سے بچ جاتی اور بنا بر مسلمہ جمہور (اسلام و اہل سنت) حضرت علی بعد رسول اللہ خلیفہ نہیں ہوئے۔ اور امت میں گمراہی ضرور واقع ہوئی اور ہو رہی ہے تو یہ احتمال ابھی اور امکان بجائے خود باقی ہے کہ ممکن ہے کہ اگر حضرت علی خلیفہ ہو جاتے

تو امت گمراہ نہ ہوتی۔ اور اس امکان کا کسی طرح انکار نہیں کیا جا سکتا۔ پھر کیا تعجب ہے کہ رسول اللہ ایسا ہی چاہتے ہوں۔ اور بیشک ایسا ہی تھا۔

## حضرت عمر منشاء رسول اللہ کو سمجھتے اور مصلحت رسول کو جانتے تھے

اس بیان کے مختصر کرنے کیلئے ہم خیال کرتے ہیں کہ خود حضرت عمر کا خیال کافی ہے۔ ابن ابی الحدید شرح نہج البلاغہ میں ابن عباس رضی سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ میں حضرت عمر کی خلافت کے زمانے میں اُنکے پاس گیا تو ایک صاع (قریب ساڑھے تین سیر) خرمے سامنے پڑے ہوئے تھے میری بھی تواضع کی اور خود کھلائے اور پانی کی ٹھلیا پی کر تکیہ لگا کر بیٹھے۔ حمد خدا بجالائے اور مجھ سے مخاطب ہو کر پوچھا کہاں سے آرہے ہو۔ میں نے کہا مسجد سے۔ پوچھا تمہارے ابن عم کیا کرتے ہیں۔ چونکہ میں یہ سمجھا کہ عبداللہ ابن جعفر کو پوچھتے ہیں۔ میں نے کہا کہ وہ اپنے ہم سنوں میں کھیلتے ہیں۔ کہا نہیں میں تمہارے بزرگ اہلبیت کو پوچھتا ہوں یعنی علی کو۔ کہا وہ نخلستان میں پانی دینے میں مشغول ہیں اور قرآن پڑھ رہے ہیں۔ اے عبداللہ اونٹوں کا خون تمہاری ہی گردن پر ہو اگر تم چھپاؤ سچ بتاؤ کہ اب بھی علی کے دل میں خلافت کا کچھ خیال ہے۔ میں نے کہا کیوں نہیں۔ کہا کیا انکا خیال ہے کہ رسول اللہ نے ان کی خلافت پر نص فرمائی ہے۔ میں نے کہا۔ ہاں وہ یہی سمجھتے ہیں اور میں اس سے بھی کچھ زیادہ کہتا ہوں کہ میں نے اپنے پدر بزرگوار عباس سے علی کے اس دعوے کی بابت پوچھا تو انہوں نے کہا علی سچ کہتے ہیں۔ حضرت عمر نے کہا ہاں بعض اوقات رسول اللہ سے ان کے حق خلافت میں ایسی باتیں صادر ہوئی ہیں جو قطعی دلیل ہیں اور کبھی کبھی رسول اللہ علی کی محبت میں حق سے باطل کی طرف مائل ہو جاتے تھے اور بیشک رسول اللہ نے مرض الموت میں یہ چاہا کہ وہ علی کے نام کی تصریح کر دیں میں نے اسلام کی حفاظت اور امت پر شفقت کے لحاظ سے رسول اللہ کو منع کیا اور رد کر دیا۔ پس رسول اللہ نے معلوم کر لیا کہ میرے دل میں کیا خیال تھا اور میں کیوں مانع تھا اور تحریر سے باز رہے۔

ایضاً۔ عبداللہ ابن عباس کہتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ شام کے سفر میں حضرت عمر کے ساتھ تھا کہ تنہائی میں مجھ سے کہنے لگے کہ اے ابن عباس میں تمہارے ابن عم کی شکایت کرتا ہوں کہ میں نے اُن سے خواہش کی کہ وہ بھی میرے ساتھ آئیں نہ آئے۔ اور میں دیکھتا ہوں کہ علی ہمیشہ مجھ سے عداوت رکھتے ہیں اور ناراض رہتے ہیں۔ ان کے غیظ و غضب کا کیا باعث ہے۔ میں نے کہا کہ آپ خود بہتر جانتے ہیں۔ کہا۔ میرا گمان ہے کہ وہ ہمیشہ غمگین رہتے ہیں کہ خلافت انکے ہاتھ سے نکل گئی۔ عرض کیا ہاں یہی بات ہے وہ خیال کرتے ہیں کہ رسول اللہ چاہتے تھے کہ وہ خلیفہ ہوں۔ کہا اے

ابن عباسؓ جب خدا نہ چاہے تو رسول کے چاہے سے کیا ہو سکتا ہے۔ رسول اللہ نے ایک بات چاہی خدا نے اور بات چاہی جو خدا نے چاہا وہی ہوا۔ کیا جو رسول چاہے خدا بھی ہمیشہ وہی چاہے ؟ اے ابن عباس رسول خدا مرض الموت میں چاہتے تھے کہ علی کے نام کی تصریح کر دیں میں مانع ہوا کہ مبادا فتنہ کھڑا ہو جائے اور اسلام پراگندہ ہو جائے اور رسول اللہ بھی میرا منشا سمجھ گئے۔ اور پھر تصریح نہ کی اور وہی ہوا جو خدا نے لکھ دیا تھا۔

ایضاً۔ علامہ موصوف خلافت و امامت امیر المومنین علی ابن ابی طالب پر بہت احادیث و روایات درج کرنے کے بعد کہتے ہیں کہ ان تمام احادیث کو میں نے ابو جعفر کو سنایا کہا ان احادیث سے ظاہر ہوتا ہے کہ رسول اللہ نے حضرت علی کی خلافت کی نص فرما دی ہے لیکن اس کے ساتھ ہی دوسری جانب یہ گمان ہوتا ہے کہ باوجود نص کے صحابہ نے کیوں مخالفت کی اور ردّ قول رسول اللہ پر اجماع کیا۔ ابو جعفر نے بہت سے مقامات گنائے جہاں حضرت عمر نے رسول اللہ کے قول کو ردّ کیا ہے۔ اور مخالفت کی ہے۔ اور بعد ازاں اسی واقعہ قرطاس کا ذکر کر کے کہا کہ کوئی اور مثال بھی موجود نہ ہو تو یہی واقعہ کافی ہے کہ عمر نے اسی دن رسول اللہ کے قول کو ردّ کیا اور عجب تر بات یہ ہے کہ عمر کے حسبنا کتاب اللہ کہنے پر صحابہ دو گروہ ہو گئے۔ ایک رسول اللہ کی تصدیق کرتا تھا اور کہتا تھا۔ کہ ہاں تحریر ہونی چاہئے اور دوسرا عمر کی تائید کرتا تھا اور کہتا تھا کہ نہیں۔ کتاب اللہ کافی ہے اور پیغمبر کو ہذیان ہو گیا ہے۔ اور رسول اللہ کو لوگوں نے عمر کے بالمقابل معمولی شخص خیال کیا۔ اور جب بہت شور و شغب ہوا تو رسول اللہ نے فرمایا کہ دور ہو یہاں سے۔ کیا اس کے بعد نبوت کی کوئی شان اور فضیلت باقی رہ جاتی ہے ؟ کہ کوئی قول رسول اللہ کو رد نہ کرے۔ جبکہ حضرتؐ کے سامنے مسلمانوں میں سے ایک پارٹی قول رسول خدا کو ترجیح دیتی ہے اور دوسری قول عمر کو قول رسول خدا پر ترجیح دیتی ہے اور وہی ہوتا ہے جو عمر چاہتا ہے کسی کی یہ ہمت نہ ہوئی کسی سے یہ جرأت ایمانی نہ ہوئی جو کہے کہ اے عمر یہ کیا کہہ رہے ہو اور رسول خدا کے اس قول کو ردّ کر رہا ہے۔ اور اس سے معلوم ہو جاتا ہے کہ بعض صحابہ کا سلوک رسول اللہ کے ساتھ کیا تھا (منار الہدیٰ و درالنظیم)

یہی ابن ابی الحدید یوں بھی روایت کرتے ہیں:۔

قال ابوبکر و حدثنا ابو زید عن جعفر بن محمد عن ابیه عن ابن عباس قال مر عمر بعلی و عنده ابن عباس بفناء داره فسلم. قال این ترید قال مالی منتبع. قال افلا تصل جناحك وتقوم معك فقال لابن عباس قم معه فقام معه قال فشبك اصابعه فی اصابعی ومضی حتی اذا

خلفنا البقیع قال یا ابن عباس اما واللہ ان کان صاحبك اولی بالامر بعد وفاۃ رسول اللہ صلعم الا انا خفنا علی الاثنین قال ابن عباس فجعل یتمطق ثم اخذ یدافعه عن مسئلته عنه فقلت یا امیر المومنین ماھما قال خشیناہ علی حداثة السن وحبه بنی عبد المطلب

اس میں تصریح ہے کہ حضرت عمر خوب جانتے تھے کہ علی ہی بعد رسول اللہ سب سے زیادہ مستحق خلافت ہیں اور انہیں اس کا خطرہ تھا اور اسی واسطے رسول اللہ کو روکا کہ مبادا رسول اللہ اسی وصیت میں تصریح کردیں اور ہماری تدبیر بیکار ہو جائے اور خلافت نبوت کے ساتھ پھر خانہ رسالت میں جمع رہے۔ ابن ابی الحدید جلد ا صہ ۲۲۵ قلمی۔

ایضاً۔ عکرمہ نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ بعد انکار عمر آنحضرت غضب ناک ہوئے اور کہا کہ تم جاہل قوم ہو اور عقل و ہوش نہیں رکھتے تم ہذیان کہتے ہو۔ نہ کہیں اور یہ بات میں نے تمہارے غیظ و غضب کی وجہ سے کہی ہے کہ تم جاہل ہو اور مجھکو میرے بھائی جبرئیل نے خبر دی ہے کہ اس کو باہر نکالدو۔ خدا کی قسم ہم لوگوں نے اس کو باہر نکالدیا اور وہ اپنے بھائی ابوبکر کو لیکر سقیفہ میں چلا گیا۔ اور اپنے ہم خیالوں کو جمع کیا۔

ایضاً۔ ابوسعید خدری روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر نے اسامہ کو ایک طولانی خط لکھا کہ اے اسامہ اب تو پھر میرے اور عمر کے حکم سے لشکر کا سردار ہو جا اور جس مہم پر رسول اللہ بھیجنا چاہتے تھے اور تو نہ جاسکا اب جا۔ اسامہ نے جواب دیا کہ کل تک تو تم رسول اللہ کے خلاف تھے اور ان کے حکم کو رد کرتے تھے اور قصہ قرطاس اور ہذیان کا مفصل ذکر کیا اس کے بعد لکھا۔ کیا تمکو اہلبیت رسالت سے شرم نہیں آتی۔ حالانکہ رسول اللہ نے انکی فضیلت کی وجہ سے ہمیشہ تم پر انکو مقدم رکھا۔ اور تم پر انکو امیر بنایا اور تم کو ان پر کبھی امیر نہیں بنایا۔

صاحب گوہر مراد قصہ قرطاس میں رسالہ سر العالمین سے یہ الفاظ نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ نے فرمایا۔ ائتونی بکتفٍ ودواۃٍ لازیل عنکم مشکل الامر واذکر لکم من المستحق لھا بعدی یعنی اس معاملہ کی مشکل کو رفع کردوں اور لکھدوں کہ میرے بعد اس کا مستحق کون ہے۔

**ماحصل روایات**

اوّل۔ جو سابقاً عرض کیا گیا ہے۔ اس کی تصریح ان روایات میں موجود ہے۔

دوم۔ حضرت عمر کو اقرار ہے کہ انہوں نے رسول اللہ کو تحریر وصیت نامہ سے روکا تھا اور اس لئے کہ فتنہ کا خیال تھا اور فتنہ ضرور ہونا تھا۔ کیونکہ مخالفت ظاہر تھی اور مخالف

سوم۔ رسول اللہ کا منشا حضرت عمر کو معلوم تھا اور وہ یہی تھا کہ رسول اللہ حضرت علی کا نام وصیت نامہ میں لکھنا چاہتے تھے۔

چہارم۔ رسول خدا بھی مدعائے حضرت عمر کو سمجھتے تھے کہ وہ کیوں مانع تھے۔

پنجم۔ حضرت علی اپنے کو منصوص خلیفہ جانتے تھے اور ہمیشہ اسی خیال پر رہے یعنی اپنے مخالفین کو اپنے حق کا ہمیشہ غاصب جانتے تھے۔

ششم۔ حضرت علی حضرت عمر سے ناراض تھے اور ہمیشہ ان سے ناخوش رہتے تھے اور حضرت عمر اس کو جانتے تھے کہ حضرت علی ان کو اس وجہ سے دشمن رکھتے ہیں کہ ان سے خلافت چھین لی۔

ہفتم۔ حضرت عمر کو ہر وقت حضرت علی کے حرکات و سکنات کا خیال رہتا تھا۔ کہ کیا کر رہے اور کس خیال میں ہیں۔

ہشتم۔ بعض صحابہ کی نظر میں نبوت و رسالت کی کوئی وقعت نہ تھی اور حسب مصلحت وقت قول رسول اللہ رد کر دیتے تھے۔ اور بعض صحابہ اور مسلمین قول رسول کو قول عمر سے زیادہ وقعت نہ دیتے تھے۔ بلکہ صاف طور پر قول حضرت عمر کو ترجیح دیتے تھے۔ اور یہ صاف انکار نبوت ہے۔

نہم۔ رسول اللہ اس وقت وصیت بالکل باخبر تھے۔ ان کی حرکات سے خوب مطلع تھے اور اس حرکت پر سخت غضبناک ہوئے اور گھر سے نکال دیا اور فرمایا کہ میں ہذیان گو نہیں۔ تم ہذیان بکتے ہو۔ وانتم قوم تجھلون۔

دھم۔ یہ جو کچھ تھا بحکم خدا تھا۔ حتّٰی کہ گستاخی کرنے والوں کا اخراج بھی بحکم خدا اور بذریعہ وحی تھا اور یہی معنی اس آیت کے ہیں۔ وما ینطق عن الھوٰے ان ھو الا وحیٌ یوحیٰ۔

یازدھم۔ یہ حدیث صرف ابن عباس ہی سے مروی نہیں ہے۔ بلکہ دوسرے صحابہ سے بھی ہے چنانچہ حضرت علیؑ سے بھی ابن ابی الحدید نے ایک روایت نقل کی ہے اور احادیث و روایات میں راوی حدیث قرطاس خود حضرت عمر ہیں۔ اور سعید بن جبیر پہلے مذکور ہو چکے ہیں۔ لہٰذا شبلی صاحب کا یہ کہنا کہ عبداللہ ابن عباسؓ اس وقت صغیر السن تھے۔ حدیث قابل اعتماد نہیں بے اصل ہے انہوں نے یہ خیال نہ کیا کہ ایسا کہنے سے صدہا احادیث جو ابن عباس سے مروی ہیں اس سے زیادہ نامعتبر ٹھہرتی ہیں۔ کیونکہ یہ حدیث آخر حیات نبی کی ہے۔ اور باقی تمام اس سے پہلی جب وقت عبداللہ بہت ہی زیادہ بچے تھے۔

دوازدھم۔ یہ بھی غلط ہے۔ کہ عبداللہ ابن عباس درحقیقت وقت وفاۃ حضرت سرورِ کائنات کم سن تھے۔ بعض لڑکے خصوصاً بارہ برس میں بالغ ہوجاتے ہیں اور لڑکیاں نو برس میں اور یہ اقل مدت بلوغ ہے۔ عبداللہ ابن عباس بالکل خاص افراد سے تھے اور پھر ان کی عمر ۱۳-۱۴-بلکہ ۱۵ سال کی تھی۔ سرپیشی شارح مقامات حریری کہتے ہیں کہ عبداللہ ابن عباس کا سن اس وقت ۱۳ سال کا تھا۔ ان کی قوت حافظہ بدرجۂ کمال تھی۔ انکی معلومات کثیر تھیں۔ طالبان حدیث انکی طرف رجوع کرتے تھے۔ رسالت مآب نے ان کیلئے خاص طور پر دعا کی تھی۔

محمد بن حبان بُستی کہتا ہے کہ انکا سن اس وقت چودہ سال کا تھا۔ توفی النبی وھو ابن رابعۃ عشر سنۃً۔ سعید ابن جبیر نے ان کی عمر پندرہ سال لکھی ہے۔

عبداللہ بن عباس۔ ایک جلیل القدر صحابی ہیں۔ سرپیشی کہتے ہیں کہ ان کی کنیت ابو العباس تھی۔ وہ ہجرت سے تین سال قبل پیدا ہوئے۔ اور رسالت مآب کی وفات کے وقت ۱۳ برس کے تھے۔ ۶۸ یا ۷۰ سال کی عمر میں وفات پائی۔ محمد بن حنفیہ نے نماز پڑھائی اور فرمایا۔ الیوم مات ربانی ھذہ الامۃ۔ آج اس امت کا عالم ربانی مرگیا۔ اور آپ کی قبر پر ایک شامیانہ نصب کیا۔

جناب رسالتمآب نے انکے لئے فرمایا۔ خداوندا تو اس کو علم و حکمت تعلیم فرما۔ اور تاویل قرآن سکھا۔

دوسری روایت میں فرمایا۔ خداوندا تو اس کو مبارک بنا اور اس سے علوم اسلامی کی اشاعت فرما۔ اور اس کو اپنے بندگان صالحین میں قرار دے۔ حضرت عمر انکو بہت دوست رکھتے تھے اور اکثر انہی سے مشورہ لیتے تھے۔ ابن عمر کہا کرتے تھے کہ عبداللہ سن رسیدہ لوگوں میں جوان علم ہیں ان کی زبان علم جو ہے اور انکا قلب بہت ادراک کرنے والا۔ عبداللہ بن عبداللہ کہتے ہیں میں نے ابن عباس سے زیادہ سنت رسول کا عالم کسی کو نہیں پایا۔ وہ قومی رائے اور نظر ثابت رکھتے تھے۔

عمر بن دینار بیان کرتے ہیں کہ میں نے کوئی صحبت جامع خیر و خوبی مثل صحبت ابن عباس نہیں دیکھی۔ جہاں علم حلال و حرام۔ ادب۔ عربیت انساب و اشعار کے تذکرے رہتے تھے۔

عطا کہتے ہیں کہ لوگ انکی خدمت میں ہر قسم کے سوالات لیکر آتے تھے۔ اور سب کے شافی جواب پاتے تھے۔

ابووائل کہتا ہے کہ موسم میں ابن عباس نے خطبہ پڑھا اور ایک سورہ کی ابتدا کی۔ وہ اس کو پڑھتے جاتے تھے اور اس کی تفسیر بیان کرتے جاتے تھے۔ میں کہتا تھا کہ میں نے تو ایسا کلام کسی سے نہیں سُنا۔ اگر اسے فارس و روم و ترک سُنتے تو سب مسلمان ہو جاتے۔ اسیطرح طاؤس۔ ابن مسعود۔ قاسم بن محمد نے ان کے مناقب بیان کئے ہیں۔ شعرا نے انکی مدح میں بہت سے قصائد لکھے ہیں۔ اہل سنت کے ایسے جلیل القدر صحابی۔ محدث۔ راوی میں قدح کرنا تمام مذہب میں قدح ہے اور تمام صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین مصنفین احادیث کی قدح جنہوں نے انکی احادیث روایت اور نقل و اخراج کیں اور اس کو مدار مذہب قرار دیا۔ مگر شبلی صاحب ایک کم سن لڑکا لکھکر حدیث قرطاس کو ضعیف بنانا چاہتے ہیں۔

اس کے ضعیف بنانے سے سارا مذہب اہل سنت ضعیف ہو جاتا ہے۔ جو اہل بصیرت سے پوشیدہ نہیں۔

غرضکہ نصوص بالا اور حضرت عمر کے اقرار صحیح سے جب مصلحت حدیث قرطاس اور علت کتابت وصیت معلوم ہو گئی اور یہ بھی کہ حضرت عمر نے اس مصلحت رسول کو سمجھکر ہی اس سے رد کا تھا تو یہ لغو و مہمل تاویل کہ رسول اللہ خلافت کی وصیت نہیں لکھواتے تھے۔ بلکہ مسلمانوں کو مشرکین کی مشابہت سے روکتے اور قبور کو مثل نصاریٰ مساجد بنانے سے منع کرنا چاہتے تھے۔ اور اس کی علت یہ تھی کہ اُم حبیبہ اور اُم سلمہ شام گئی تھیں تو انہوں نے بہت سے گرجا وغیرہ ایسے دیکھے اور انکی رسول سے تعریف کی اور کہا مریم کا گرجا کیسا اچھا ہے۔ اور اس میں کیسی کیسی خوبصورت تصویریں بنی اور لگی ہوئی ہیں۔

رسول یہ سنکر ناراض ہوئے اور اس خیال سے مسلمانوں کو روکنے کیلئے وصیت فرمانے لگے خود باطل ہو گئی اور مؤول کی سفاہت نفسی کا ظہور۔ دروغگو مؤول نے یہ خیال نہیں کیا کہ اس سے صحابیت کا قصر معلےٰ سراسر منہدم ہو جاتا ہے کہ صحابہ باوجود ہزار مرتبہ مذمت و ممانعت پھر بھی بت پرستی کی طرف مائل تھے۔ ولا یخفی علی المتامل۔

یہ بھی یاد رہے کہ وصیت انبیاء کیلئے فرض ہے اور عام مومنین کیلئے سنت مؤکدہ ہونے میں تو شبہ ہی نہیں۔ "مِنۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ تُوصُونَ بِهَآ أَوْ دَيْنٍ"۔ وصیۃ لِّأَزْوَٰجِهِم "ٱلْوَصِيَّةُ لِلْوَٰلِدَيْنِ وَٱلْأَقْرَبِينَ"۔ اور بیشک بحکم خدا ہی رسول اس فریضہ کو ادا فرماتے تھے۔ سخت بیغیرتی

کہ اگر یہ فریضہ تھا اور حسکم خدا سے تھا تو پھر بعد اس نزاع کے کیوں نہ لکھوا دی۔ وصیت کا فائدہ تو اسی صورت میں تھا جبکہ بالاتفاق اس کو قبول کر لیتے اور نافذ کرتے۔ جب سب نے قبول نکیا اور اختلاف بڑھگیا اور اس کو ہذیانی بات کہدیا گیا تو رسول کا فریضہ ختم ہوگیا اور غرض فوت اور اس کا وبال و عذاب مالغین پر رہا اور رہے۔

وہ یہ فرمارہے تھے۔ اور فرمادیا کہ کاغذ قلم لاؤ اور میں وصیت لکھدوں تو انہوں نے حکم الٰہی کی تبلیغ کردی۔ اور وما علینا الا البلاغ منادینا رسول کا کام نہیں ہے۔ نافذ او رجاری نہ ہونے اور لکھے جانیکا الزام روکنے والوں پر ہے۔ اور بعد اس شور و شغب نزاع و مخاصمہ اور رسول کو ہذیان کی نسبت دینے کے پھر لکھانے کا کوئی فائدہ ہی نہ تھا۔ جیساکہ ہم بیان کر آئے ہیں اور جس کو ہر ذی عقل سمجھتا ہے۔ ہذیان کی بات لکھی بھی جائے تو اعتبار کیا رہا۔ لہذا یہ کہنا کہ اگر یہ وصیت رسول اگر بحکم خدا اور ضروری تھی تو بعد از نزاع رسول نے کیوں نہ لکھوادی یا حالت صحت میں بعد از افاقہ کیوں نہ لکھائی یا علی نے کیوں دوات قلم لاکر کیوں نہ لکھوالی باطل اور لغو ٹھہرا کیونکہ ثابت ہوگیا کہ اس طرح لکھدینا بیکار تھا۔ غرض فوت ہو چکی تھی اور وہی نہ لکھوانیوالے اب بھی موجود تھے اور اختلاف موجود اور پھر بھی نہ لکھنے دیتے اور خفیہ وصیت تو کوئی فائدہ ہی نہ رکھتی تھی نہ اس کی ضرورت تھی ورنہ رسول کو ایسا کہنے کی ضرورت تھی اور مقصود تو یہ تھا کہ وہ لوگ لکھوائیں اور قبول کریں اور اس پر عہد کریں اور علی کے علیحدہ لکھوانے میں تو اور بھی فائدہ مفقود تھا اس کو کون مانتا جب سامنے کی نہ مانی تو اپنے پیٹھ پیچھے لکھی اور لکھوائی ہوئی کون مانتا۔

بفرض محال اگر یہ خدا کا حکم نہ تھا اور رسول اپنے ہی ارادے سے لکھوا رہا تھا۔ تب بھی رسول رسول ہے اور اس کے ہر حکم کی تعمیل مسلمانوں پر فرض۔ "ما اتاکم الرسول فخذوہ وما نہاکم عنہ فانتھوہ"۔ جو کچھ بھی رسول کہے اسے مانو اور جس سے روکے اس سے باز رہو۔ لہذا اسکی مخالفت کرنیوالے کسی حال میں جرم سے بری نہیں ہوسکتے۔ اور حضرت عمر نے جو گستاخی کی وہ اس صورت میں بھی گستاخی ہی ہے اور اسکی نافرمانی رسول نیز بالفرض اگر منافق مسلمانوں کے عندیہ کے موافق یہی صحیح ہو کہ رسول اس کے لکھوانے میں غلطی پر تھے تب بھی عمر کا قول مستحسن نہیں ہوسکتا وہ وہی توہین رسول رد حکم رسول اور گستاخی پر دال ہے۔ اس سے خلاصی ناممکن حقیقت یہ ہے کہ وصیت بلاشبہ بحکم خدا تھی اور ضرور مصلحت پر مبنی تھی اور مصلحت واضح بھی کردی تھی اور خدائے علام الغیوب خوب جانتا تھا کہ یہ جماعت قبول نہ کریگی اور اس لئے رسول بھی جانتا تھا۔ مگر قدرت کو

اپنا منشار ظاہر کرنا تھا اور حجت تمام کرنی اور اس جماعت مخالف کی حقیقت باطنی کا کشف اور یہ سب کچھ واقع ہو گیا۔ منشاء الٰہی ظاہر ہو گیا۔ حجت تمام ہو گئی اور مخالفین کی نیت اور مخالفت رسول کا حال منکشف ہو گیا۔ وفعل الحکیم لا یخلوا عن الحکمۃ۔ اور اس لئے اس واقعہ سے انکار یا حضرت عمر کو جرم سے بری یا رسول کو اظہار وصیت اور پھر سکوت سے خطا کار ثابت کرنے اور اس میں چون وچرا کرنے والے اپنی عشق قلبی کا اظہار کر رہے ہیں۔ وفی قلوبھم مرض فزادھم اللہ مرضا۔

**آمدم بر سر مدعا**

ہمیں یہاں ان مباحث کی تفصیل سے غرض نہیں۔ وصیت نامہ کا منشار رسول اللہ کا خیال اہل اسلام اور معترضین کو معلوم تھا اور حدیث کے لفظ لا یا لن تضلوا بعدہ ابداً اصاف بتلا رہے ہیں کہ وہ دائمی ہدایت نامہ تھا کوئی نئی بات نہ تھی وہی بات جس کو کم سے کم ستر مرتبہ مختلف موقعوں پر آپ نے فرمایا تھا اسی کو لکھنا چاہتے تھے۔ اور مسلمان ایسے کند ذہن خصوصاً مصلحت شناس لوگ کیونکر اس سے ناواقف ہو سکتے تھے رسول خدا وہی چاہتے تھے جس کو خدا چاہتا تھا جس کو قرآن چاہتا ہے۔ جس کو فطرت انسان چاہتی ہے کہ کتاب اللہ کے ساتھ معلم کتاب اللہ کی ضرورت ہے۔ کتاب صامت کے ساتھ کتاب ناطق کا وجود لازم ہے۔ اور اسی لئے آنحضرت نے اکثر فرمایا تھا کہ میں اپنے بعد تم میں اپنے دو جانشین چھوڑے جاتا ہوں۔ ایک کتاب اللہ قرآن مقروء و مکتوب اور دوسری میری عترت۔ قرآن ناطق و محفوظ ان سے تمسک رکھو گے تو کبھی گمراہ نہ ہو گے۔ ما ان تمسکتم بھما لن تضلوا بعدی اور بعینہ یہی منشار وصیت نامہ تھا۔ لن تضلوا بعدہ ابداً۔ ضلالت سے بچنا صرف قرآن کے ساتھ اہلبیت نبوت و رسالت ہی کے اتباع و پیروی سے ہو سکتا تھا۔ اور اسی کی تصریح تحریراً چاہتے تھے۔ تا کہ قیل وقال اور تاویل کا موقع نہ رہے۔ قول میں سہو ونسیان کا احتمال اٹھ جائے اور اقوال صادقہ کے بالمقابل جھوٹے اقوال نہ گھڑ لئے۔ تحریر رسول کے ہوتے ہوئے جعلی احادیث بنانے اور رسول پر افترا کرنے کا امکان نہ رہے اس کو حضرت عمر خوب جانتے تھے اور اسی کو روکا تھا اور یہی فرمایا کہ ہمیں اتباع اہلبیت کی ضرورت نہیں ہے۔ کتاب اللہ کافی ہے اور رسول اللہ جانتے تھے کہ کتاب اللہ خود ہدایت نہیں کر سکتی۔ اس کے ساتھ ہادی کی ضرورت ہے اگر ہادی کو مان لینگے تو کبھی گمراہ نہ ہونگے

**کلمۃ حق یراد بھا الباطل**

حسبنا کتاب اللہ کلمہ حق ہے۔ اس کی حقانیت ہم مفصل ثابت کر چکے ہیں

